تسبیغ[1] یا اسباغ وہ ہے کہ سبب خفیف میں کہ آخر رکن کے واقع ہو قبل ساکن کے الف لائیں پس مفاعیلن مفاعیلان اور فعولن فعولان اور فاعلاتن متصل یا منفصل فاعلاتان منقول بہ فاعلیتان بہ تشدید یا اور بحر ہزج و رمل و مضارع و خفیف و متقارب و مدید و طویل و مجتث میں ممکن الوقوع ہے اور آخر مصرع میں آتا ہے ترفیل[2] وتد مجموع آخر رکن میں کہ عروض و ضرب میں واقع ہو سبب خفیف زیادہ کرنا پس متفاعلن تن منقول بہ متفاعلاتن اور مستفعلن مستفعلن تن منقول بہ مستفعلاتن اور فاعلن فاعلن تن منقول بہ فاعلاتن ہوجاتا ہے اور یہ فارسی اُردو میں نادر الوقوع ہے عربی میں مخصوص بحر کامل ہے اور رجز میں بھی آتا ہے اور جو اول رکن میں زیادہ کریں خزم[3] ایک یا دو یا تین یا چار حرف زیادہ کر دینا اول مصرع میں اور اُس کو تقطیع میں شمار نہیں کرتے اور یہ مخصوص اشعار عرب سے قدماے فارسی ایک حرف زیادہ لے آتے تھے مگر متاخرین فارسی اور اُردو میں متروک اور جو آخر ارکان سے ساقط ہوتے ہیں تو ہیں حذف[4] عبارت ہے اسقاط سبب خفیف سے آخر رکن سے پس فعولن فعو منقول بہ فعل مفاعیلن مفاعی منقول بہ فعولن فاعلاتن فاعلا منقول بہ فاعلن ہوتا ہے اور حذف رمل و طویل و متقارب و مضارع و مجتث و مدید و ہزج و خفیف میں واقع ہوتا ہے قطف[5] عبارت ہے اجتماع عصب و حذف سے پس مفاعلتن مفاعل منقول بہ فعولن حاصل ہوتا ہے اور مختص بحر وافر ہے قصر[6] عبارت اسقاط ساکن سبب سے کہ آخر رکن کے ہو اور اسکان ماقبل سے ہے پس مفاعیلن مفاعیل بسکون لام اور فاعلاتن متصل یا منفصل فاعلات بسکون آخر یا فاعلان اور فعولن فعول اور مس تفع لن منفصل مستفعل منقول بہ مفعولن ہوجاتا ہے اور بحر طویل و مدید و ہزج و رمل و متقارب و مضارع و خفیف و مجتث میں واقع ہوتا ہے قطع[7] عبارت اسقاط ساکن وتد مجموع سے کہ آخر رکن کے ہو اور اسکان ماقبل سے ہے پس مستفعلن مستفعل[8] منقول بہ مفعولن فاعلن فاعل منقول فعلن بسکون عین متفاعلن متفاعل منقول بہ فعلاتن بکسر عین ہوتا ہے اور قطع فاعلاتن متصل میں اسطرح ہوتا ہے کہ سبب خفیف آخر کو دور کریں اور ساکن وتد مجموع کو بھی دُور کر کے ماقبل کو

---

[1] تسبیغ تمام کرنا بعض نے تشبیغ بشین معجمہ و عین مہملہ بھی کہا ہے ۱۲ [2] ترفیل دامن کھینچنا اور دراز کرنا ۱۲ [3] خزم بفتح خاے معجمہ و سکون زاے معجمہ اونٹ کی ناک میں حلقہ کرنا ۱۲ [4] حذف ڈال دینا ۱۲ [5] قطف انگور وغیرہ کے خوشہ کاٹنا ۱۲ [6] قصر چھوٹا کرنا ۱۲ [7] قطع کاٹنا ۱۲ [8] مستفعل منقول بہ مفعولن دو طرح حاصل ہوتا ہے ایک مستفعلن متصل میں قطع سے ہے دوسرے مستفع لن منفصل میں قصر سے اگر بحر مضارع میں مفعولن ہو تو معلوم کرنا چاہیے کہ وہ مقصور ہے نہ مقطوع - اسی طرح بحر متدارک میں فعلن بسکون عین فاعلن سے ہوگا باقی میں فاعلاتن سے ہوگا - وقس علی ہذا ۱۲

ساکن کریں پس فاعل منقول بہ فعلن رہتا ہے اور یہ بحر رجز و کامل و رمل و متدارک و بسیط و مدید و سریع و مقتضب میں آتا ہے اور خفیف و مجتث میں صرف رکن فاعلاتن میں آتا ہے ۔ حذذ[1] عبارت اسقاط وتد مجموع سے ہے آخر رکن سے پس مستفعلن مستف اور فاعلن فا اور متفاعلن متفا اول منقول بہ فعلن بسکون عین دوم بہ فع سوم بہ فعلن بتحریک عین ہوا اور یہ بحر کامل و رجز و بسیط و متدارک میں اکثر آتا ہے باقی بحور میں جن میں مستفعل متصل واقع ہو شاذ صلم[2] عبارت اسقاط وتد مفروق سے ہے رکن مفعولات سے پس مفعو منقول بہ فعلن بسکون عین رہا وقف[3] عبارت ہے اسکان تاے مفعولات سے اور نقل بہ مفعولان سے کسف[4] عبارت ہے اجتماع وقف وکف سے مفعولات میں پس مفعولا منقول بہ مفعولن ہوا اور صلم و وقف و کسف تینوں بحر سریع و منسرح و منقضب میں آتے ہیں تبر[5] اجتماع حذف و قطع کا ہے یا ثلم و حذف کا فعولن میں بہردو صورت فع رہا اور اجتماع قطع اور حذف کا فاعلاتن میں فاعل منقول فعلن اور اجتماع خرم اور جب کا مفاعیلن میں فا منقول بہ فع حاصل ہوا اور یہ بحر تقارب و طویل و ہزج و رمل و مضارع و مجتث و خفیف میں آتا ہے ۔ بیان خرم و جب کا آگے آئے گا اور جو اول رکن سے ساقط ہوتے ہیں دس۔ خرم[6] عبارت ہے اسقاط[ع] حرف اول وتد مجموع سے کہ اول رکن میں واقع ہو جیسے مفاعیلن میں فاعیلن منقول بہ مفعولن ہوا اور یہ تغییر جب مفاعیلن میں ہوتی ہے اس کو اخرم ہی کہتے ہیں[8] اور بحر ہزج و مضارع میں واقع ہوتا ہے ورنہ جب اور کسی رکن میں واقع ہوتا ہے تو کسی لقب خاص سے کہا جاتا ہے چنانچہ جب فعولن میں صرف خرم کریں اس کو اثلم کہتے ہیں اور اگر خرم کو قبض کے ساتھ جمع کریں اس کو اثرم۔ ثلم[8] جبکہ فعولن میں خرم کریں عولن منقول بہ فعلن بسکون عین حاصل ہوتا ہے ثرم[9] عبارت اجتماع قبض و خرم سے ہے فعولن میں پس عُول منقول بہ فعُل بضم لام رہا یہ دونوں تغیر طویل و متقارب میں واقع ہوتے ہیں شتر[10] اجتماع خرم و قبض کا ہے مفاعیلن میں پس فاعلن

---

[1] حذذ بفتح حاے مہملہ و دو ذال معجمہ چھوٹا ہونا ۔ و حذ بجاے مہملہ و تشدید ذال کاٹنا بعض نے جذ بجیم مفتوح و ذال منقوطہ لکھا ہے ۱۲ [2] صلم جڑ سے کان کاٹنا ۱۲ [3] کھڑا ہونا [4] کسف اونٹ کے پاشنہ کاٹنا ۱۲ [5] تبر بفتح اول و سکون فوقانی دم کاٹنا ۱۲ [6] خرم بفتح خا معجمہ و سکون مہملہ چیرنا پردہ بینی کا [7] جب صدر قریبہ ہیں مفاعلن میں تغیر واقع ہو اُس کو خرم کہتے ہیں باقی اجزا شعر میں تجبیق یعنی ختنہ کردن گاؤ اور نقشبند نے شرح خزرجیہ میں تجبیق بجائے مہملہ و بائے موحدہ یعنی جمع لکھا ہے ۱۲ [8] ثلم سوراخ کرنا ۱۲ [9] ثرم بفتحتین آگے کے دانت توڑنا ۱۲ [10] شتر بفتحتین کٹ جانا و پھر جانا پلک کا ۱۲

[ع] اسقاط کے معنے ہیں گرا دینا یعنے ارکان میں سے کسی حرف کا گرا دینا ۱۲

حاصل ہوا خرب[1] اجتماع خرم وکف کا ہے مفاعیلن میں پس فاعیلُ منقول بہ مفعولُ بضم لام رہا شتر وخرب دونوں ہزج و مضارع میں واقع ہوتے ہیں عضب[2] مفاعلتن میں خرم کرنا فاعلتن میں منقول بہ مفتعلن ہوا قصم[3] اجتماع خرم اور عصب بصاد مہملہ کا ہے مفاعلتن میں پس فاعلتن منقول بہ مفعولن رہا جمم[4] اجتماع عقل وخرم کا مفاعلتن میں پس فاعلن ہوا عقص[5] اجتماع خرم ونقص کا ہے مفاعلتن میں پس فاعلتُ منقول بہ مفعولُ بضم لام رہا عضب وقصم وجمم وعقص مخصوص بحر وافر ہیں رفع[6] اسقاط ایک سبب کا اُس رکن سے جس کے اول دو سبب واقع ہوں چنانچہ مستفعلن تفعلن منقول بہ فاعلن اور مفعولات عولات منقول بہ مفعول ہوا اور یہ بحر منسرح و رجز میں آتا ہے

**قسم چہارم** مرکبات جدیدہ میں یعنی جو متاخرین نے بعد خلیل کے استخراج کیے جب[7] اسقاط دو سبب خفیف کا ہے آخر مفاعیلن سے پس مفا منقول بہ فعل رہا اور مخصوص ہزج ہے ہتم[8] اجتماع حذف وقصر کا ہے مفاعیلن میں پس مفاع منقول بہ فعول بسکون لام ہوا زلل[9] اجتماع خرم وہتم کا ہے مفاعیلن میں فاع رہا یہ تینوں ہزج و مضارع میں واقع ہوتے ہیں خلع[10] اجتماع خبن وقطع کا ہے پس مستفعلن فعولن اور فاعلن فعل ہوگیا جحف[11] یہ کہ اول فاعلاتن کو خبن کیا فعلاتن رہا پس فعلا کہ فاصلہ صغریٰ ہے دور کیا تن رہا منقول بہ فع ہوا ربع[12] اجتماع خبن وقطع کا ہے فاعلاتن میں بعد خبن فعلاتن بعد قطع فعل رہا بسکون لام رمل و مضارع میں آتا ہے جذع[13] اسقاط دونوں سبب خفیف مفعولات کا اور اسکان تا کا پس لات منقول بہ فاع رہا نحر[14] مفعولات میں بعد جذع کے دور کردینا الف کا فاع میں سے فع رہا اور یہ دونوں بحر سریع و منسرح و مقتضب میں آتے ہیں کشف[15] اجتماع طے وکسف کا مفعولات میں پس مفعلا منقول بہ فاعلن ہوا طمس[16] عبارت ہے اسقاط عین مع ہر دو سبب خفیف کے فاع لاتن منفصل سے فا منقول بہ فع رہا عرج[17] عبارت حذف حرکت دوم وتد مجموع سے مستفعلن میں کہ منقول بہ مفعولان ہوجاتا ہے مقطوع مسبغ کہنے کی حاجت نہیں رہتی رجز وبسیط میں آتا ہے سلخ[18] عبارت ہے اسقاط ہر دو سبب خفیف آخر فاع لاتن منفصل سے اور ساکن کرنا عین متحرک کا کہ فاع رہا تسکین[19] تین حرف متحرک متوالی میں حرف اوسط کا ساکن کرنا کیونکہ شعراء فارسی

---

[1] خرب ویران کرنا اور دونوں کان چیرنا ۱۲ [2] عضب بضاد معجمہ ٹوٹنا شاخ گوسفند کا ۱۲ [3] قصم بفتحتین شکستہ دندان ۱۲ [4] جمم بفتحتین بے نیزہ ہونا مرد کا لڑائی میں ۱۲ [5] عقص بسکون ق زلفوں کے بال لینا ۱۲ [6] رفع اٹھانا ۱۲ [7] جب بجیم مفتوح وتشدید موحدہ خصی کرنا ۱۲ [8] ہتم جڑ سے دانت توڑنا ۱۲ [9] زلل بفتحتین بے گوشت ہونا ران کا اور نقصان وکمی ذہجی ترازو میں ۱۲ [10] خلع اتارنا کپڑے کا [11] جحف بفتح جیم وسکون حاء مہملہ نقصان کرنا اور بعض نے اس زحاف کا نام کیں لکھا ہے لغوی معنی بند کرنا ۱۲ [12] ربع چار ہونا [13] جذع ناک کان وہاتھ کاٹنا ۱۲ [14] نحر گلا کاٹنا ۱۲ [15] کشف برہنہ کرنا [16] طمس بالفتح محو کرنا ۱۲ [17] عرج بفتح عین لنگڑا ہونا ۱۲ [18] سلخ

واُرد و حرف اوسط کو ساکن کر دیتے ہیں اور فعلن مکسور العین کے بجائے فعلن ساکن العین لاتے ہیں
مگر اختلاف وزن وغیرہ کوئی وجہ مانع ہو تو وہاں نہ چاہیئے

**قسم پنجم** اس ذکر میں کہ ہر ایک رکن میں کون کون تغیرات واقع ہوتے ہیں اور فروع ہر رکن کے کس قدر ہیں زحافات مفاعیلن کے تیرہ ہیں قبض کف خرم خرب تبر شتر حذف قصر ہتم جب زلل تسبیغ اذالہ ۔ اور فروع سترہ ہیں مقبوض مفاعلن مکفوف مفاعیل و بضم لام اخرم مفعولن اخرب مفعول و بضم لام ابتر فع اشتر فاعلن محذوف فعولن مقصور مفاعیل بسکون لام اہتم فعول بسکون لام مجبوب فعل ازل فاع مسبغ مفاعیلان مقبوض مذال مفاعلان اخرم مقصور مفعول بسکون لام اخرم مسبغ مفعولان اشتر مذال فاعلان محذوف مسبغ فعولان زحاف فاعلاتن گیارہ ہیں خبن کف شکل قطع حذف قصر تشعیث جحف تسبیغ تبر ربع فروع سولہ ہیں مخبون فعلاتن بکسر عین مکفوف فاعلات و بضم تا مشکول فعلات و بکسر عین وضم تا مخبون محذوف فعلن بکسر عین محذوف فاعلن مقصور فاعلات یا فلان مشعث مفعولن مجحوف فع مسبغ فاعلیان ابتر یا مقطوع یا مشعث محذوف فعلن بسکون عین مربوع فعل بفتحتین مقصور مخبون فعلان بکسر عین مقطوع مسبغ یا ابتر مسبغ فعلان بسکون عین مجحوف مسبغ فاع مخبون مسبغ فعلیان مشعث مسبغ مفعولان زحاف مستفعلن گیارہ ہیں ۔ خبن طے خبل قطع خلع خذذ اذالہ رفع ترفیل قصر عرج فروع اٹھارہ مخبون مفاعلن مطوی مفتعلن مخبول فعلتن مقطوع مفعولن مخلع فعولن مخذوذ فعلن بسکون عین مذال مستفعلان مرفوع فاعلن فل مستفعلاتن مخبون مذال مفاعلان مطوی مذال مفتعلان مرفوع مذال فاعلان محذوذ محذوف فع مخبول مذال فعلتان مخبون مرفل مفاعلاتن مطوی مرفل مفتعلاتن اخذ مقصور فاع اعرج مفعولان زحاف مفعولات دس ہیں خبن طے وقف کسف صلم رفع خبل جذع نحر کشف بشین معجمہ اور فروع سولہ ہیں مخبون مفاعیل بضم اللام مطوی فاعلات و بضم التاء موقوف مفعولان مکسوف مفعولن اصلم فعلن بسکون عین مرفوع مفعول بضم لام مخبول فعلات بضم تا مجدوع فاع منحور فع مخبون موقوف مفاعیل بسکون لام مطوی موقوف فاعلات بسکون تا مکشوف بشین معجمہ فاعلن مخبول موقوف فعلات بسکون تا مخبول مکسوف فعلن بکسر عین مخبون مکسوف فعولن مکشوف مذال فاعلان زحاف مفاعلتن آٹھ ہیں عصب عضب عقل قطف قصم جمم عقص نقص فروع آٹھ ہیں معصوب مفاعیلن اعصب مفتعلن معقول مفاعلن مقطوف فعولن اقصم مفعولن اجم فاعلن اعقص مفعول منقوص مفاعیل زحاف متفاعلن ساٹھ ہیں اضمار وقص قطع جزل حذذ اذالہ ترفیل

فروع ستره ہیں مضمر مستفعلن موقوص مفاعلن مقطوع فعلاتن مجزول مفتعلن اخذ فعلن بکسر عین مذال متفاعلان مرفل متفاعلاتن اخذ مضمر فعلن بسکون عین مقطوع مضمر مفعولن اخذ مذال فعلان بکسر عین اخذ مضمر مذال فعلان بسکون عین مخزول مذال مفتعلان مضمر مذال مستفعلان مضمر مرفل مستفعلاتن موقوص مذال مفاعلان موقوص مرفل مفاعلاتن مخزول مرفل مفتعلاتن زحاف فعولن کے سات ہیں قبض قصر حذف ثلم ثرم تبر تسبیغ فروع آٹھ ہیں مقبوض فعول وبضم لام مقصور فعول بسکون لام محذوف فعل بسکون لام اثلم فعلن اثرم فعل بضم لام ابتر فع اسبغ فعولان اثلم مسبغ فعلان بسکون عین زحاف فاعلن کے چھ ہیں قطع خبن خلع حذذ ترفیل اذالہ فروع آٹھ ہیں مقطوع فعلن بسکون عین مخبون فعلن بکسر عین مخلع فعل بفتح عین وسکون لام محذوذ فع مرفل فاعلاتن مذال فاعلان مخبون مذال فعلان مقطوع مذال فعلان بسکون عین زحاف فاع لاتن منفصل کے چھ ہیں کف قصر حذف تسبیغ سلخ طمس فروع بھی چھ ہیں مکفوف فاعلات بضم التا مقصور فاعلات ساکن الآخر محذوف فاعلن مسبغ فاع لاتان مسلوخ فاع مطموس فع زحاف مس تفع لن منفصل کے تین ہیں خبن قصر شکل فروع چار ہیں مخبون مفاعلن مقصور مفعولن مشکول مفاعل وبضم لام مخبون مقصور فعولن۔

**فصل چہارم** تقطیع کے بیان میں۔ تقطیع اصطلاح میں وہ ہے کہ اجزائے شعر کو اجزائے ارکان[1] اس بحر کے ساتھ اس طرح مقابل قطع کرنا متحرک مقابل متحرک کے اور ساکن مقابل ساکن کے واقع ہو اور اتفاق نوعیت حرکت کا ضرور نہیں یعنی اگر مقابل فتح کے کسرہ یا ضمہ ہو تو مضائقہ نہیں علیٰ ہذا القیاس مثلاً مرے دلبر اور سخن کہنا دونوں بروزن مفاعیلن اور تقطیع میں حروف ملفوظی معتبر ہیں غیر ملفوظ شمار میں نہیں آتے پس جو حروف کہ تلفظ میں آتے ہیں اور کتابت میں نہیں وہ یہ ہیں اول الف ممدودہ کہ بجائے دو الف کے گنا جاتا ہے جیسے آیا ہے بروزن مفعولن اور سوائے الف اور الفاظ زبان عربی کے بھی درحالت اشباع حرکت بجائے حرف شمار کیے جاتے ہیں جیسے الف رحمٰن اور اللّٰہ اور سموٰات اور طٰہٰ اور ہٰذا و ذٰلک کا اور واو یا الفاظ لہٗ بہٖ میں دوم تنوین جیسے ایضاً و علمٌ بروزن فعلن سوم حرف مشدد بجائے دو حرف شمار کیا جاتا ہے جیسے فرّخ بروزن فعلن چہارم ہمزہ بھی ایک حرف گنا جاتا ہے جیسے جاؤ بروزن فعلن پنجم یائے اشباع کسرہ جیسے اضافت شین آتش کی آتش ...

[1] خواہ اجزا مستقل خواہ غیر مستقل ۱۲

ع ہر قدم پہ جاے گرد اک آتش محشر اُٹھا ٭ اور جو کتابت میں ہیں اور تلفظ میں نہیں آتے۔
اول الف وصل بعض الفاظ مثل اس اُس اَب اک وغیرہ کا جبکہ ملفوظ نہ ہوگا تقطیع میں بھی
شمار نہوگا جیسے الف لفظ اک کا اس مصرع میں۔ آتش ع ہر قدم پہ جاے گرد اک آتش محشر اُٹھا+
کبھی الف آخر لفظ کا بھی ملفوظ نہیں ہوتا جیسے ع رہا دل غمسے بیقرار سدا ٭ اور الفاظ عربی میں
الف اکثر نہیں پڑھا جاتا جیسے ایہا النّاس اور انا الحق اور ابا الحسن اور عبد المجید وغیرہ دوم
یا بعض الفاظ کی بھی تلفظ میں نہیں آتی جیسے ع مجھے اب طاقت گفتار نہیں + اور بعض الفاظ عربی
میں مثل فی الجملہ اور غازی الدین اور ابی الفضل اور اولی الالباب اور ذوی الروح وغیرہ اور
یا لفظ میں کی جیسے ع میں جاں بلب ہوں گلا کاٹو یا گلے سے لگو + سوم واؤ بھی بعض مواقع
میں تلفظ میں نہیں آتا جیسے واؤ جو کو تو وغیرہ کا کہ بعد الفاظ یک حرفی کے حرف اظہار حرکت کے
واسطے بڑھایا گیا ہے۔ ع یہ شرکت تو بندی کو بھاتی نہیں + اور واؤ معدولہ جیسے خود اور خویش
اور اوس کا کہ تقطیع میں خد اور خیش اور اُس گنا جائے گا اور الفاظ عربی میں جیسے ابو الحسن اور ابو الہوس
اور اولو العلم اور واؤ عطف کا جیسے واؤ اول وسوم اس مصرع میں ع دل وجان و قرار وہوش نہیں+
اور واؤ رسم الخط کا جیسے عمرو میں چہارم حرف مخلوط التلفظ جیسے کیا۔ گھر۔ کچھ۔ مجھ۔ منھ۔ ہنسنا کہ تقطیع میں
کا۔ گر۔ کچ۔ مج۔ مہ۔ ہسنا گنا جاتا ہے۔ ی۔ ہ۔ ن۔ خارج از تقطیع ہیں پنجم ہائے مختفی آخر بعض الفاظ
کے بھی کبھی شمار میں نہیں آتی جیسے خندہ وگریہ وکہ وچہ نسیم شعر اب خامہ سے واشگاف یوں ہے+
دل ملنے کی راہ صاف یوں ہے + آخر مصرع میں واقع ہو تو بجاے حرف شمار میں آتی ہے۔ ولہ
شعر مانگا کاغذ دوات خامہ پہ لکھا گلچیں کے نام نامہ+ اور ہا حالت اضافت میں ہمزۂ ملینہ سے بدل
جاتی ہے تب حرف کے شمار میں آتی ہے اور درحالت اشباع اضافت دو حرف کے شمار میں آتی ہے جیسے
ع نالۂ دل عرش پہ پہونچا مرا+ ع نالۂ دل عرش پہ پہنچا مرا+ ششم نون غنہ بعد حرف علت[1] جیسے
کہاں کہیں کہوں یوں ووں جہاں زمیں وغیرہ میں (مثال شمار دو حرف ۱۲) البتہ اگر آخر مصرع میں ہوگا بجاے حرف ساکن
گنا جائےگا۔ ناسخ شعر رفعت کبھی کسی کی گوارا یہاں نہیں ٭ جس سر زمیں کے ہم ہیں وہاں آسماں نہیں[2]+
قاعدہ دیگر جب کوئی دو حرف ساکن سواے نون غنہ بعد حرف علت کے وسط مصرع میں واقع
ہوں تقطیع میں ساکن دوم متحرک کیا جاتا ہے مگر آخر مصرع میں دونوں بحال رہتے ہیں۔

---

[1] ۔ وزن مفعول فاعلات مفاعیل فاعلان اور فاعلن بھی درست ہے بسبب ملفوظ نہ ہونے نون کے ۱۲
[2] کیونکہ اوزان شعر میں دو ساکن درمیان مصرع میں جمع نہیں ہو سکتے ۱۲

غالب شعر خون ہے دل خاک میں احوال بتاں پریعنی + اُن کے ناخن ہوئے محتاج حنا میرے بعد + حرف کاف لفظ خاک کا متحرک ہوگا اور دال لفظ بعد کا بحال رہے گا اور اگر تین ساکن جمع ہوں پس اگر وسط مصرع میں ہیں تو اول کو بحال دوسرے کو متحرک تیسرے کو ساقط کرتے[1] ہیں اور اگر آخر مصرع میں ہیں تو ایک کو ساقط باقی کو بحال ع ہے[2] دوست وہ جو دوست کی خاطر جلائے دل۔ غالب شعر آمد خط سے ہوا ہے سرد جو بازار دوست + دود شمع کشتہ تھا شاید خط رخسار دوست[3] + الفاظ جو اوپر لکھے گئے بطور نمونے کے تھے اسی طرح جاننا چاہیے کہ حروف ملفوظ معتبر اور غیر ملفوظ ساقط ہوتے ہیں اب ایک شعر کی تقطیع بطور مثال لکھی جاتی ہے۔ میر حسن شعر کروں پہلے توحید یزداں رقم + جھکا جس کے سجدے کو اول قلم + بروزن فعولن فعولن فعولن فعل ہے اس طرح کرو یہ فعولن لتوحی فعولن دیزدا فعولن رقم فعل + جھکا جس فعولن کسجدے فعولن ک اول فعولن قلم فعل + اور یاد رہے کہ تقطیع میں جاننا بحور اور ارکان کا ضرور ہے تاکہ تقطیع حقیقی اور غیر حقیقی میں تمیز ہو مثلاً ع نہ اُس سے مایوس امیدوار + کہ بحر تقارب میں بروزن فعولن فعولن فعولن فعول ہے وزن غیر حقیقی میں بھی یوں تقطیع ہوسکتا ہے۔ نہ اُس فعولن سمایوس مفاعیل امیدوار مستفعلان[4] اور جب ایک بحر دوسری بحر کے ساتھ مشتبہ ہو تو جس سے بے تکلف حاصل ہو اُس بحر سے سمجھنا چاہیے۔ غالب شعر روانہ مرے گھر سے جب صنم ہوا + ستم ہوا ستم ہوا ستم ہوا + کہ تقطیع اُس کی چھ مفاعلن سے ہے اگر مفاعلن کو منقول مستفعلن مخبون کا سمجھیں بحر رجز مسدس مخبون ہوگی۔ اور اگر مفاعیلن مقبوض اعتبار کریں بحر ہزج مسدس مقبوض ہوگی لیکن مفاعلن مستفعلن سے بعد نقل حاصل ہوتا ہے اور مفاعلن مقبوض ہے بدون نقل لہذا اس کو بحر ہزج سے سمجھنا بہتر ہے۔

**فصل پنجم** مثال بحور اور اوزان مستعملہ شعرائے اُردو میں واضح ہو کہ بحور دائرہ مختلفہ یعنی طویل و مدید و بسیط و بحور دائرہ مؤتلفہ یعنی وافر و کامل[5] مستعمل شعرائے عجم[6] نہیں اور شاذ قابل اعتبار نہیں اور دائرہ مشتبہ میں سے مقتضب کم مستعمل ہے۔ **بحر ہزج مثمن سالم** مفاعیلن آٹھ بار۔ ناسخ شعر مرا سینہ ہے مشرق آفتاب داغ ہجراں کا + طلوع صبح محشر چاک ہے میرے گریباں کا + اس وزن میں اگر کوئی رکن سالم اور کوئی مسبغ لائیں تو جائز ہے

---

[1] کیونکہ تین ساکن کا اجتماع وزن شعر میں ممتنع ہے ۱۲ [2] دوست کی (ت) تقطیع میں ساقط ہوگی اور سین متحرک ہوگا [3] سین بحال رہے گا تے ساقط ہوگی ۱۲ [4] یا بروزن مفاعیل مستفعلن فاعلان ۱۲ [5] سوائے ایک دو وزن کے بحر کامل میں متاخرین میں سے پہلے مولوی جامی نے شعر کہا ہے تب سے مستعمل ہے مگر صرف سالم ۱۲ [6] یعنے فارسی و ترکی و اُردو ۱۲

لطف شعر دکھادیں بے ستون چرخ کا عالم تجھے فرہاد ٭ جو بن جائے ہیں بھی کار فرما کوئی شیریں سا + مثمن مقبوض مفاعلن آٹھ بار - بہادر سنگھ کا تم بدایونی شعر یہ تھوڑی تھوڑی سے نہ دے کلائی موڑ موڑ کر ٭ بھلا ہو تیرا ساقیا پلادے خم نچوڑ کر + مثمن اخرب مفعول[1] مفاعیلن مفعول مفاعیلن - امانت شعر بھولا ہوں جہاں کو میں سرشار اسے کہتے ہیں ٭ مستی سے نہیں غافل ہشیار اسے کہتے ہیں + مثمن اخرب مکفوف مقصور الآخر یا محذوف الآخر مفعول مفاعیل مفاعیل مفاعیل - یا فعولن اجتماع دونوں وزن کا ایک شعر میں جائز ہے - ذوق شعر ہے بادہ کشوں کے لیے اک غیب[2] تائید ٭ زاہد جو دعا مانگتا باراں کے لیے ہے + اس وزن میں اگر صدر یا ابتدا اخرم اور اس کے بعد اخرب یعنے مفعولن مفعول لاویں تو جائز ہے - ظفر شعر مستغنی تو کونین سے رکھ اپنے ظفر کو ٭ محتاج نہ کر حیدر کرار کسی کا + مثمن مقصور محذوف مفاعیل مفاعیل مفاعیل فعولن - لمؤلفہ شعر اگر دل ہے ترا صاف تو کیوں مجھ سے خفا ہے ٭ مجھے صاف یہ بتلادے کہ کیا میری خطا ہے + اس وزن میں اگر سب مفاعیل آویں جائز ہے اور اگر بجائے مقصور کے مکفوف یعنی مفاعیل بضم لام آئے جائز ہے جیسے مثال مذکور میں باقی اوزان ہزج مثمن کے رباعی کی بحث میں درج ہیں - مسدس مقصور العروض والضرب یا محذوف الاخیرین یعنی مفاعیلن مفاعیلن مفاعیل یا فعولن اجتماع ان دونوں کا ایک شعر میں جائز ہے - راحت شعر شب فرقت میں بیتابی سے ہردم ٭ جلا کرتا ہوں مثل شمع کا فور + مسدس مقصور محذوف مفاعیل مفاعیل فعولن - ہوشیار شعر ہوا رشک شکر کا ہے ترا لب ٭ کرے کا مسیحا ہے ترا لب + اگر سب مفاعیل آویں تو جائز ہے مسدس اخرب مقبوض محذوف الآخر یا مقصور الآخر و مسدس اخرم اشتر محذوف یا مقصور الآخر یعنی مفعول مفاعلن فعولن - یا مفاعیل ومفعولن فاعلن فعولن - یا مفاعیل اجتماع ان چاروں کا جائز ہے - نسیم شعر انسان کا سرود ٭ رقص کیا ہے ٭ پریوں کا ناچ دیکھنا ہے + ولہ شعر خالق نے دیے تھے چار فرزند ٭ دانا عاقل ذکی خردمند + مصرع اول و دوم و سوم و چہارم وزن اول و سوم و دوم و چہارم پر ہے بحر رجز مثمن سالم مستفعلن آٹھ بار - ناسخ شعر زنداں میں بھی کوچہ ترا اے یار آتا ہے نظر ٭ بلبل قفس میں ہے ولے گلزار آتا ہے نظر + مثمن مطوی مخبون مفتعلن مفاعلن چار بار -

---

[1] صدر ابتدا اخرب ہے عروض وضرب سالم حشو میں ایک رکن اخرب ایک سالم ۱۲ [2] بعض شعرائے فارسی نے اس کو مضاعف مستعمل کیا ہے یعنی ۱۶ رکن کا شعر مگر اردو میں مستعمل نہیں ۱۲

جرأت شعر پھرتا ہوں تجھ بغیر میں ہو کے دوانہ ہو بہو ✽ شہر بشہر دہ بدہ خانہ بخانہ کو بکو +
بحر رمل مثمن سالم فاعلاتن آٹھ بار۔ ظفر شعر ہم ظفر ہیں اُس پہ مفتوں خوار و رسوا زار و محزوں ✽
وہ یہ مانے یا نہ مانے وہ یہ جانے یا نہ جانے + مثمن مخبون فعلاتن آٹھ بار۔ ظفر شعر
پئے دنیا یونہیں یک بار کے عبث جان کھپائی + نہ دیا منزل عقبیٰ کا مجھے رستہ دکھائی + اس میں
اگر صدر و ابتدا سالم آوے تو جائز ہے مثمن محذوف یا مقصور فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن
فاعلن یا فاعلات۔ منیر شعر اس طرح دل کو محبت تجھ سے ہے اے شعلہ رو ✽ جس طرح آتش سے
رکھتا ہے سمندر اختلاط + عروض محذوف ضرب مقصور ہے مثمن مشکول فعلات فاعلاتن
چار بار۔ انشا شعر مجھے کیوں نہ آوے ساقی نظر آفتاب اُلٹا ✽ کہ پڑا ہے آج خم میں قدح
شراب اُلٹا۔ مثمن مخبون مقصور یا محذوف یا مسبغ مقطوع یا ابتر یعنی فاعلاتن فعلاتن
فعلاتن فعلات۔ یا فعلن بکسر عین یا فعلان بسکون عین یا فعلن بسکون عین۔ لا اعلم شعر گر اُٹھائے
مردے دفن پہ وہ تکبیر کے ہاتھ ✽ چوم لوں اُس بُتِ رعنا کے کفن چیر کے ہاتھ + ذکی شعر شہر سے
گاہ نکل جاتا ہوں صحرا کی طرف ✽ صورتِ سیل کبھی جاتا ہوں دریا کی طرف۔ ولہ شعر راہ پر لائیے
جس کو وہی رہزن ہو جائے ✽ دوستی کیجئے جس سے وہی دشمن ہو جائے + جرأت شعر
چین اس دل کو نہ اک آن ترے بن آیا ✽ دن گیا رات ہوئی رات گئی دن آیا + ان چاروں کا
اجتماع جائز ہے اور ان میں اگر صدر و ابتدا مثل حشو کے مخبون آ جائے تو جائز ہے۔ امانت
شعر نہ کسی بحر لطافت پہ کرے چشم کو وا ✽ حلقۂ گیسوئے محبوب ہے گرداب بلا + صدر مخبون ہے
مسدس مقصور یا محذوف فاعلاتن فاعلاتن فاعلات + یا فاعلن اجتماع جائز ہے۔ غالب
شعر پھر ہوا مدحت طرازی کا خیال ✽ پھر مہ و خورشید کا دفتر کھلا + مسدس مخبون مقصور
یا محذوف یعنی فاعلاتن فعلاتن فعلات۔ یا فعلن۔ غالب شعر کچھ تو دے اے فلکِ نا انصاف ✽
آہ فریاد کی رخصت ہی سہی + اور عروض و ضرب اگر ابتر یا مسبغ مقطوع لائیں صدر و ابتدا بھی اگر
مخبون لائیں جائز ہے۔ ولہ شعر قطع کیجے نہ تعلق ہم سے ✽ کچھ نہیں ہے تو عداوت ہی سہی +
عروض ابتر ہے۔ ولہ شعر غلطی ہائے مضامین مت پوچھ ✽ لوگ نالے کو رسا باندھتے ہیں + صدر
مخبون اور ضرب مسبغ مقطوع ہے۔ بحر سریع مطوی موقوف یا مکسوف مفتعلن مفتعلن فاعلات
یا فاعلن۔ غالب شعر ہم نے کیا تجھ پہ دل و جاں نثار ✽ تو نہ ہوا ہائے دل و جاں سے یار + ذوق شعر
دیکھا دمِ نزع دلآرام کو ✽ عید ہوئی ذوق دمِ شام کو + اجتماع جائز ہے اور اگر بجائے

بحر رمل

بحر سریع

ایک یا دونوں مطوی یعنی مفتعلن کے مقطوع یعنی مفعولن آئے جائز ہے۔ لمؤلفہ شعر پوچھ نہ کچھ مجھ سے کہ ہے کیا ہوا + دل مرا تجھ پہ ہے شیدا ہوا + رُکن حشو مقطوع ہے اور اگر مصرع دوم یوں ہو۔ ع دل مرا تجھ پر شیدا ہوا + تو دونوں مقطوع ہیں۔ اور اسی تغیر کو عوام سکتہ کہتے ہیں۔ مطوی مقطوع مجدوع[1] مفتعلن مفعولن فاع۔ طالب شعر ہے سراپا حسن اور ناز + میں ہوں مجسم سوز و گداز + اس وزن میں بجائے مقطوع یعنی مفعولن کے لانا مکفوف یعنی مستفعل مضموم اللام کا جائز ہے جیسے مصرع ثانی میں اور نیز بجائے مجدوع یعنی فاع کے منحور یعنی فع لانا جائز ہے مخبون مکسوف مستفعلن مستفعلن فعولن۔ لا اعلم شعر اے دل نہ جا زلفوں میں اُس صنم کی + ہر چین اُس کی قید ہے ستم کی۔ بحر منسرح مثمن مطوی موقوف مفتعلن فاعلات مفتعلن فاعلات + سودا شعر سننے سمجھنے کو بات حق نے دیے گوش و ہوش + حق بطرف جس کے ہو آج نہ رہیو خموش + اس وزن میں اگر بجائے مفعولات مطوی موقوف یعنی فاعلات کے مکشوف بشین معجمہ یعنی فاعلن واقع ہو تو جائز ہے جیسے مصرع دوم کے حشو میں اور اگر رکن مستفعلن میں بجائے مطوی یعنی مفتعلن کے مقطوع یعنی مفعولن کسی جگہ واقع ہو تو جائز ہے اور اگر بجائے مفتعلن کے مفاعلن آوے تو جائز ہے۔ لا اعلم شعر حال دل خستہ آہ میں نے جو اُن سے کہا + تو بولے یہ چپ ہی رہ سننے کی طاقت کہاں + مصرع دوم کا وزن یہ ہے۔ مفاعلن فاعلن مفتعلن فاعلان۔ مثمن مطوی منحور مفتعلن فاعلات مفتعلن فع۔ غالب شعر آکہ مری جان کو قرار نہیں ہے + طاقت بیداد انتظار نہیں ہے + اگر عروض و ضرب بجائے منحور یعنی فع کے مجدوع یعنی فاع لائیں جائز ہے۔ اور اگر بجائے مطوی یعنی مفتعلن کے مقطوع یعنی مفعولن آوے تو بھی مضائقہ نہیں۔ بحر مضارع مثمن اخرب مفعول فاع لاتن چار بار۔ ذوق شعر ہم ہیں غلام اُن کے جو ہیں وفا کے بندے + اس کو یقین جانو گر ہو خدا کے بندے + اس میں اگر عروض ضرب مسبغ آئے یعنی فاعلیان تو جائز ہے۔ میر درد شعر مرتا نہیں ہوں کچھ میں اُس سخت دل کے ہاتھوں + پستا ہوں آپ اپنے کمبخت دل کے ہاتھوں + اور اگر اس وزن میں رکن فاع لاتن کا حشو میں ایک جا سالم اور ایک جا مکفوف یعنی فاعلات اور بجائے مفاعیلن مفاعیل آئے جائز ہے۔ طالب شعر ظالم نہیں ہے الفت دل میں ترے ذرا بھی + رحم آیا کچھ نہ تجھ کو ترے عشق میں مرا بھی۔

بحر منسرح

بحر مضارع

[1] یہ بحر سریع مطوی مقطوع مجدوع یعنی مفتعلن مفعولن فاع متقارب مثمن اثرم یعنی فاع فعولن فاع فعول سے ہم وزن ہے اور فرق ایک حرکت کا ہی وہ دونوں میں جائز ہے ۱۲ [2] بحر مضارع میں یا دونوں میں مراقبہ ہے یعنی ثبوت یا سقوط دونوں کا معًا جائز نہیں ۱۲

بروزن مفعول فاعلات مفاعیلُ فاع لاتن مثمن اخرب اخذ مفعول فعلن چار بار - انشا شعر دست جنوں سے اے واے ویلا ٭ سونے نہ پاے لٹک پانوں پھیلا - مثمن اخرب مکفوف محذوف یا مقصور - مفعول فاع لات مفاعیل فاع لن یا فاع لات - غالب شعر کیوں جل گیا نہ تاب رخِ یار دیکھ کر ٭ جلتا ہوں اپنی طاقتِ دیدار دیکھ کر + ذوق شعر ہوں طائرِ خیال نہ پر ہیں نہ میرے بال ٭ پر اُڑکے جا پہونچتا کہیں سے کہیں ہوں میں + اجتماع جائز ہے اور اگر فاع لاتن اور مفعول دونوں حشو میں سالم لائیں جائز ہے لمولفہ شعر یہ ظلم اُس کے دل پہ اُٹھانا ہمیشہ آہ ٭ میرا جگر تو دیکھو اللہ کی پناہ[1] ٭ مثمن مکفوف مقصور یا محذوف مفاعیلُ فاعلات مُفاعیل فاعلات، یا فاعلن - لا اعلم شعر جو اس میں ہے کب ہے زہر ولا دیکھ مار میں ٭ پنجا زلف یار میں پنجا زلف یار میں - بحر مجتث[2] مثمن مخبون مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلاتن - غالب شعر عجب نشاط سے جلاد کے چلے ہیں ہم آگے ٭ کہ اپنے سایے سے سر پانوں سے ہے دو قدم آگے + بجاے فعلاتن کے مفعولن جائز ہے اور یہ سکتہ ہے - مثمن مخبون محذوف یعنی مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلن - اگر عروض و ضرب ابتر یعنی فعلن بسکون عین یا مخبون مقصور یعنی فعلان بحرکت عین یا مقطوع مسبغ یعنی فعلان بسکون عین آئے تو مضائقہ نہیں - شرر شعر ہوا ہوں زرد یہ غم سے کہ لوٹتا جو کبھی ٭ تمام سبزہ بیاباں کا زعفراں ہوتا + غالب شعر نہیں ہے سایہ کہ سن کر نوید مقدم یار ٭ گئے ہیں چند قدم پیشتر در و دیوار + اگر حشو میں بجاے فعلاتن کے مفعولن آوے تو جائز ہے - لا اعلم شعر حضورِ داغ سوزاں ہے آفتاب خجل ٭ اور اشک سے بھی ہے رنگ شرابِ ناب خجل + مصرع اول کے حشو میں مفعولن ہے + بحر خفیف مخبون فاعلاتن مفاعلن فعلاتن + طالب شعر سوز دل شرح گر کردن سر محفل ٭ دامن شمع تر کردن سر محفل + مخبون محذوف یعنی فاعلاتن مفاعلن فعلن - عروض و ضرب اگر ابتر یعنی فعلن بسکون عین یا مخبون مقصور یعنی فعلان بحرکت عین یا مخبون مقصور مشعث یعنی فعلان بسکون عین آئے تو جائز ہے - غالب شعر دل ہواے خرام ناز سے پھر ٭ محشرستان بیقراری ہے + ذوق شعر واعظا چھوڑ ذکر نعمت خلد ٭ کہ شراب کباب کی باتیں + بحر مقتضب مثمن مطوی فاعلات مفتعلن چار بار - لمولفہ شعر تجھ بغیر رشکِ پری کب خوش آے سیر چمن ٭ گل ہیں خار دل کو مرے دیتے ہیں زیادہ الم +

---

[1] اِسے اُس کو سکتہ کہتے ہیں ۱۲ [2] بحر مجتث کے مس تفع لن میں سین اور نون میں معاقبہ یعنی دونوں معًا ساقط نہیں ہوتے ۱۲

مثمن مطوی مقطوع ع فاعلات مفعولن چار بار۔ رنگین شعر عشق میں تیرے میرا رنگ زعفرانی ہے + ضعف ہے رفیق اپنا یار نا توانی ہے + اس بحر میں کبھی کبھی ایک حرف حشو میں زائد آجاتا ہے اس کو مرحوف مروج کہتے ہیں جیسے ع کر رہا ہوں میں فریاد کوئی بھی نہیں سنتا۔ حرف دال زاید ہے بحر کامل مثمن سالم متفاعلن آٹھ بار + جرأت شعر جو چمن میں گذرے تو اے صبا تو یہ کہیو بلبل زار سے ؛ کہ خزاں کا دن بھی ہے سامنے نہ لگانا دل کو بہار سے + اگر عروض و ضرب مذال ہو مضائقہ نہیں۔ وحشت شعر تری چشم کے جو مریض ہیں جز اجل کے اُن کی دوا نہیں ؛ ہو مسایح اُن کا مسیح بھی تو اُنھیں امید شفا نہیں + اور اگر کسی جگہ بجاے متفاعلن سالم کے مضمر یعنی مستفعلن آجاوے مضائقہ نہیں۔ مثمن مضمر متفاعلن مستفعلن چار بار۔ طالب شعر نہ ہوئی کبھی مجھ سے خطا نہ ہوا کرو مجھ پر خفا ؛ نہ دیا کرو تم گالیاں نہ کیا کرو مجھ پر جفا + اس میں اگر عروض و ضرب مضمر مذال ہو تو جائز ہے۔ بحر بسیط مثمن سالم مستفعلن فاعلن چار بار۔ ولایت علی گویا شعر میں نے کہا آصنم اپنے نہ گھر جا صنم + تو ہے خفا کیا صنم میری قسم کھا صنم۔ بسیط مثمن مخبون مفاعلن فعلن چار بار۔ ولہ شعر دکھا دے شکل ذرا صنم برائے خدا ؛ یہ ہر سوال مرا گلا رہے نہ ذرا۔ یہ مسدس مطوی مفتعلن فاعلن مفتعلن۔ ولہ شعر دیکھ کے تجھ کو پری ایک ذری ؛ آگئی مجھ کو وہیں بیخبری۔ بحر طویل مثمن سالم فعولن مفاعیلن چار بار۔ طالب شعر نہیں ہے زبان ہمدم کریں کیا گلا یعنی ؛ کہاں ہے دہن اُس کے جو بولے کبھو جانی۔ بحر وافر مثمن سالم مفاعلتن آٹھ بار۔ طالب شعر ڈر کے کہا کبھلا ہے بھلا خفا جو ذرا ہوا وہ صنم ؛ مرا بھی ذرا گلہ نہ رہا ہنسا جو گیا مجھے یہ ستم + اگر دو ایک جگہ بجاے سالم کے معصوب یعنی مفاعیلن لادیں مضائقہ نہیں مگر سب جگہ نہ چاہیے ورنہ بحر ہزج سے شبہ ہو جاوے گی بحر متقارب مثمن سالم فعولن آٹھ بار۔ ذوق شعر جبیں تو نے افشاں جو اے مہ جبیں ہے ؛ ستاروں میں کیا کیا چناں اور چنیں ہے + مثمن مقصور یا محذوف فعولن فعولن فعولن فعول۔ یا فعل۔ میر حسن شعر کدھر ہے تو اے ساقی گلعذار ؛ مرا غم سے دل ہو گیا خار خار + اجتماع جائز ہے۔

بحر کامل

بحر بسیط

بحر طویل

بحر وافر

بحر متقارب

---

سلہ جو لوگ اس وزن کو ہزج مثمن اشتر سمجھے ہیں غلطی پر ہیں کیونکہ اس شعر مہری شیرازی میں شعر در فراق او مہری فرض کن کہ شبہا را ؛ میتواں بسر آورد روز را کسے چہ کند + کی تقطیع میں رکن آخر مفاعلتن آتا ہے نہ مفاعیلن کہ بجاے مفاعلتن کے مفاعیلن آسکتا ہے اور بجاے مفاعیلن کے مفاعلتن غیر ممکن ۱۱ سلہ اگر عروض و ضرب مسبغ آوے مضائقہ نہیں۔ سرسبز شعر میں روتا ہوں سرسبز آتی ہے جب یاد ؛ وہ صورت سبجھے پیاری پیاری کسی کی ۱۲

متقارب مثمن اثلم فیلن فعولن چار بار۔ طالب شعر اے واے قسمت دیکھا نہ تجھ کو ٭ حسرت رہے گی تا مرگ مجھ کو ٭ مثمن مقبوض اثلم مقصور فعول فعلن چار بار + ولہ شعر تڑپ رہا ہوں میں نیم بسمل ٭ خبر لے میری شتاب قاتل + بحر متدارک مثمن سالم فاعلن آٹھ بار۔ ولہ شعر کیا کروں میں گلا یار نے کیا کیا ٭ دل مرا چھین کر مفت ہی میں لیا لیا۔ بعض رکن کا مذال آنا درست ہے جیسے ع شب کو رشک زلف سے مہ کو رنج رہے۔ مثمن مخبون فعلن بکسر عین آٹھ بار۔ ظفر شعر مرا دشمن اگرچہ زمانہ رہا ٭ ترا یوں ہیں میں دوست یگانہ رہا۔ مثمن مقطوع فعلن بسکون عین آٹھ بار۔ طالب شعر ہر دم کرتا ہوں زاری ٭ دیکھی بس بس تیری یاری۔ **فائدہ** بعض شعرائے عجم اور فصحائے ہند نے آٹھ سے زیادہ رکن کے بھی اشعار کہے ہیں جیسے شعر ظفر کا معشر یعنی دس رکن کا۔ شعر ہو کے خاک اپنا مٹا دینا جسے منظور ہو وہ خاکسار ٭ خاک رہ ہو خاک پا ہو یہ بھی ہو اور وہ بھی ہو اور کچھ نہ ہو + بروزن فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلات۔ یا فاعلن اور بعض بحور کا مضاعف استعمال کیا ہے جیسے بحر ہزج مثمن سالم مضاعف لا اعلم شعر چمن میں وہ نگار سبز خط گیسو پریشاں راست قد خوش چشم مہ سیما جو آکر جلوہ گر ہوئے ٭ بنفشہ جا پڑے سودا میں سنبل پیچ کھائے پا بگل شمشاد نرگس زرد گل چاک جگر ہوئے۔ رمل مثمن مخبون مضاعف یعنی فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن ع آہ وہ یار ستمگار جفا جو ہے کہ جوں باد بہار آن کے اک آن میں لیتا ہے چھپا رو + متقارب مثمن سالم مضاعف۔ ذوق شعر تمنا نہیں ہے کہ امداد دل کو طپش کا صلہ ہو کہ مزد قلق ہو ٭ یہی حق ہے قاتل اگر حق دلائے یہ بسمل ترے پاؤں پہ جاں بحق ہو + متقارب مثمن مقبوض اثلم مضاعف۔ ہوس شعر سوائے اندوہ و یاس و حرماں ہوا نہ حاصل جہاں سے ہم کو ٭ اٹھائیں کاندھے پہ بار ہستی سفر ہے بہتر یہاں سے ہم کو + فعول فعلن آٹھ بار۔ متقارب مثمن اثلم مضاعف بطور دیگر۔ لمولفہ شعر سنبل پیچاں ہیں ترے گیسو نرگس شہلا ہیں تری آنکھیں ٭ لالہ حمرا ہے ترا عارض سرو خراماں ہے ترا قامت + متدارک مثمن مخبون مضاعف۔ شر شعر نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم نہ ادھر کے ہوئے نہ ادھر کے ہوئے ٭ گئے دونوں جہان کے کام سے ہم نہ ادھر کے ہوئے نہ ادھر کے ہوئے + فعلن سولہ بار متدارک مثمن مقطوع[1] مضاعف فعلن ساکن العین سولہ بار۔ میر تقی شعر دور بہت بھاگو ہو ہم سے سیکھے طریق غزالوں کا ٭ وحشت کرنا شیوہ ہے کچھ اچھی آنکھوں والوں کا۔

[1] یہ بحر یعنی متدارک مثمن مقطوع صورت ناقوس سے ملقب ہے جابر عبداللہ انصاری سے منقول ہے کہ ایک روز حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ چلے جاتے تھے ایک ترسا ناقوس بجاتا تھا حضرت نے فرمایا کہ ناقوس کہتا ہے حقا حقا حقا حقا ٭ صدقا صدقا صدقا صدقا اور بھی چند شعر بے اعتباری دنیا میں پڑھے ۱۲

بحر متدارک

اس میں بعض جا مخبون آیا ہے۔ منسرح مطوی مقطوع منحور مضاعف تر آب شعر باد خزاں کے قدموں سے باغ ہوا تھا خارستاں ٭ دم سے ترے اے بادِ صبا آگ لگی گلشن میں ہے + عوام اکثر بحور مضاعف کو بحر طویل کہتے ہیں۔

**فصل ششم** سوائے بحور شانزدہ گانہ مذکور الصدر کے دیگر بحور کہ ایجاد متاخرین ہیں چونکہ اکثر غیر مستعمل اور بحور قدیم سے بادنیٰ تفاوت حاصل ہوسکتی ہیں لہذا مشرح بیان اُن کا نہیں کیا مجملاً نام اُن کے لکھتا ہوں۔ **اول قریب** مفاعیلن مفاعیلن فاعلاتن دو بار **دوم جدید یا غریب** فاعلاتن فاعلاتن مستفعلن دو بار **سوم متشاکل** فاع لاتن مفاعیلن مفاعیلن دو بار سوائے اسکے بعض اہل عروض نے دائرہ مختلفہ سے سوائے **طویل** مدید بسیط کے بحر عریض و عمیق کو انفکاک کیا ہے یعنی مفا سے شروع کرکے مفاعیلن فعولن چار بار عریض اور لن فعو سے شروع کرکے لن فعولن مفاعی بر وزن فاعلن فاعلاتن چار بار بحر عمیق اور بعض اہل عروض پارسی مثل بہرام سرخسی و بزرجمہر قسمی وغیرہ نے بحور نوزدہ گانہ مذکورسے نو بحریں[1] اور استخراج کی ہیں اور کہتے ہیں کہ دائرہ اُس کا عبداللہ قرشی نے ایجاد کرکے منعکسہ نام رکھا۔ **اول صریم** مفاعیلن فعلاتن فعلاتن دو بار۔ **دوم کبیر** مفعولات مفعولات مستفعلن دو بار۔ **سوم بدیل** مستفع لن مستفع لن فاع لاتن دو بار۔ **چہارم قلیب** فاع لاتن فاع لاتن مفاعیلن دو بار **پنجم حمید** مفعولات مستفعلن مفعولات دو بار **ششم صغیر** مستفع لن فاع لاتن مستفع لن دو بار **ہفتم صمیم یا اصم** فاع لاتن مفاعیلن فاع لاتن **ہشتم سلیم** مستفعلن مفعولات مفعولات دو بار **نہم حمیم** فاع لاتن مستفع لن مستفع لن دو بار اور سوائے اس کے عاشق صادق نامی ایک شخص نے ہمعصران امیر خسرو دہلوی سے رسالہ جامع الصنائع مصنفہ اپنے میں تین بحریں اور ایجاد کی ہیں اور دو رکن بھی تازہ پیدا کئے ہیں متفاعلتن اور مفعولاتن اور غور سے معلوم ہوگا کہ متفاعلتن اجتماع دو فعلن بکسر عین کا ہے اور مفعولاتن دو فعلن بسکون عین کا کہ متدارک مخبون اور مقطوع ہیں وہ تین بحریں یہ ہیں۔ **اول رکفت** متفاعلتن آٹھ بار **دوم زلل** مفتعلاتن آٹھ بار **سوم اوفر** مفعولاتن آٹھ بار اور علاوہ ازیں اور بھی بحریں ہیں **خبب** مفعول فعلان چار بار **مواسع** فاعلتن مفعول فعولن چار بار۔ **مرکن** مفعول مفاعیل مفاعیل فعولن فعلاتن دو بار

بروزن مدور ۱۲

---

[1] مفصل بیان ان کا کتب متداولہ مثل غایت العروضین بہرام سرخسی و رسالہ محمد بن عیش عروضی میں موجود ہے و بمن شاء ان یطلع علیہ فلیرجع الیہ ۱۲ —

# باب پنجم علم قوافی میں

**فصل اول تعریف قافیہ وحروف قافیہ کے بیان میں** واضح ہو کہ قافیہ[1] اصطلاح میں عبارت ہے ایک[2] یا چند حروف معین غیر مستقل[3] سے کہ اُن کو آخر مصرع[4] یا بیت[5] میں الفاظ[6] مختلفہ[7] میں لائیں اور وہ نو حرف ہیں اول روی[8] کہ اصل قافیہ ہے یعنی روی قافیہ میں ضرور ہوگا اور حرف نہ ہوں اور چار حرف یعنی ردف قید تاسیس دخیل روی سے قبل آتے ہیں اور چار حرف یعنی وصل خروج مزید نائرہ بعد روی کے واقع ہوتے ہیں[9] پس ردف[10] عبارت ہے حروف مدہ یعنی الف و واؤ ویاے تحتانی سے کہ بدون واسطہ حرف متحرک کے قبل روی سے واقع ہو اور حرکت ماقبل اُن کے مطابق یعنی ماقبل الف فتح اور ماقبل واؤ ضمہ اور ماقبل یا کسرہ مثلہ غالب شعر جس بزم میں تو ناز سے گفتار میں آئے ؛ جاں کالبد صورت دیوار میں آئے ؛ ولہ شعر نقش فریادی ہے کس کی شوخی تحریر کا ؛ کاغذی ہے پیرہن ہر پیکر تصویر کا + ولہ شعر شب کہ وہ مجلس فروز خلوت ناموس تھا ؛ رشتۂ ہر شمع خار کسوت فانوس تھا[11] + اور اگر درمیان ردف اور روی کے ایک ساکن واقع ہو بعض اُس کو داخل ردف سمجھ کر ردف زائد یا مرکب کہتے ہیں اور محقق طوسی نے داخل روی سمجھ کر اُس کو روی مضاعف لکھا ہے اور وہ چھ حرف ہیں س ش ر ف خ ن س کی مثال جیسے راست کاست دوست پوست زیست چیست علیٰ ہذا القیاس باقی حروف جیسے گوشت کارد کوفت تاخت چاند[12] اور قافیہ ردف واو ویاے معروف ومجہول[13] کا بعض اساتذہ فارسی کے کلام میں

---

[1] قافیہ مشتق قفا اور قفو سے ہے جسکے معنی لغت میں پیچھے کسی کے جانا ۱۲ [2] ابو یعقوب سکاکی نے مفتاح میں اقوال مختلف تعریف قافیہ میں لکھے ہیں منجملہ انکے قول خلیل ابن احمد کا ہے کہ حد قافیہ کے حرف آخر بیت سے ہے اُس ساکن تک جو اُس سے قبل در نزدیک ہو اور اُس ساکن کے ماقبل کا متحرک بھی داخل حروف قافیہ ہے اور قول ابو الحسن اخفش کا ہے (کلمہ آخر بیت کا تمام داخل قافیہ ہے) اور بعض کے نزدیک صرف حرف روی قافیہ ہے مگر قول خلیل کا مرجح ہے ۱۲ [3] غیر مستقل کی قید اس لیے ہے کہ اگر مستقل ہو تو ردیف ہو جاوے گی ۱۲ [4] آخر میں تب جبکہ ردیف نہو اور بحالت ردیف قبل ردیف کے جو حکم آخر میں ہے ۱۲ [5] مثنوی یا مطلع غزل وقصیدہ کے ہر مصرع میں اور دیگر ابیات غزل وقصیدہ کے ہر بیت کے آخر میں ۱۲ [6] الفاظ ہموزن میں نہ مختلف لوزن میں جیسے کار و خبر ۱۲ [7] الفاظ مختلفہ خواہ بحسب لفظ ومعنی دونوں کے مختلف ہوں جیسے شہر و ہنر خواہ صرف لفظ میں مختلف معنی میں متحد جیسے زبان و لسان خواہ صرف معنی میں مختلف جیسے قرار بمعنی عہد و آرام ۱۲ [8] بفتح راے مہملہ وکسر واؤ ویاے تحتانی مشدد نام اُس رسی کا ہے جس سے بار شتر کا باندھتے ہیں اور نیز بمعنے برہم تابندہ ریسمان ۱۲ [9] روی اکثر حرف اصلی ہوتا ہے جیسے دال درد و زرد کی کبھی حرف زائد کو حکم اصلی میں اعتبار کرتے ہیں جیسے قافیہ یاری و زاری کا اگرچہ دوم میں یاے اصلی ہے اور اول میں زائد مگر چونکہ مقابل اصلی کے واقع ہے لہذا اُسکو روی اعتبار کیا اور روی سے اول کے چار حرف بھی حروف اصلی کلمہ کے ہوتے ہیں اور بعد کے چار حرف زائد ۱۲ [10] ردف بکسر را وسکون دال مہملتین جو چیز پیچھے کسی چیز کے ہو ۱۲ [11] اور ایسی ردف کو ردف مفرد یا حروف اصلی کہتے ہیں ۱۲ [12] محقق طوسی نے سوا ان چھ حروف مذکورہ کے ثاء مثلثہ کو بھی شمار کیا ہے مثال اُس کی فشرک یعنی عشق پیچہ اور غژد بدال مہملہ مضارع غژیدن بمعنی نشست لکھی ہے ۱۲ [13] بعض نے الف میں بھی معروف ومجہول لکھا ہے جیسے قافیہ خواب وتاب کا کیونکہ خواب میں فتحہ میں ضمہ کی بھی بو ہے ۱۲

پایا جاتا ہے[1] لیکن احتراز بہتر ہے اور شعراے اُردو میں تو محض ناجائز۔ سودا **شعر** کرتے اُس کو لگی نہ ذرہ دیر ٭ جہرومہ کو بشکل نان و پنیر + ولہ **شعر** ہوا دیکھ حیران صغیر وکبیر ٭ جب آگے سے اُٹھ بھاگے قالین کے شیر + ذوق **شعر** گر لکھوں مضمون اپنے نالۂ پرشور کا ٭ لوں صریر خامہ سے میں کام بانگ صور کا + **قید**[2] اور کوئی حرف سواے حروف مدہ کہ قبل روی سے ساکن واقع ہو جیسے ابر صبر ستر چتر نشر کشر اجر فجر بحر نحر (بمعنی قربانی شتر) تخت تخت - صدر - قدر - عذب جذب - درد - مرد - دزد - مزد - مست - پست - چشم - پشم - وصل فصل - وضع - رضع - نطع - قطع - نظم - کظم - جعد - رعد - مغز - نغز - ہفت - رفت - عقل نقل ذکر - فکر - حلم - علم - امر - جمر - پند - بند - دور - جور - قہر - زہر - سیر - خیر - واضح ہو کہ مثال واؤ و یا میں ماقبل کو حرکت موافق اُن کے نہیں ورنہ ردف ہو جاتا **حرف تاسیس**[3] وہ الف ساکن ہے کہ قبل روی سے آئے اور مابین اُس کے اور روی کے ایک متحرک جس کو **دخیل**[4] (یعنی درمیان میں آنیوالا ۱۲) کہتے ہیں واسطہ ہو جیسے کاہل و شاہل و تجاہل و تساہل - نسیم **شعر** مشرق سے رواں ہوا دلاور جس طرح افق سے شاہ خاور + واؤ حرف دخیل ہے اور اختلاف ردف کا جائز نہیں اور اختلاف تاسیس و دخیل کا اہل عجم کے نزدیک مضائقہ نہیں بلکہ التزام ان کا از قسم صنعت لزوم مالایلزم ہے کیونکہ قافیہ کاہل و بسمل کا اور قافیہ عاقل و جاہل و شامل کا جائز ہے - سودا **شعر** لگا کہنے کہ کوئی ہے حاضر٭ بولا اُس وقت ڈیوڑھی کا ناظر + مگر عربی میں رعایت حرف دخیل کی واجبات سے ہے - اور اختلاف حرف قید کا بھی اگرچہ جائز نہیں مگر شعراے عجم نے استعمال کیا ہے - سحر لکھنوی **شعر** نقشے جمے ہیں دل پہ مرے نقش ہے وہی ٭ اب دل کشا وہی ہے فرح بخش ہے وہی + خصوصاً بلحاظ قرب مخرج کے **شعر** اُمڈا ہے آنسوؤں کا مری آنکھ سے وہ بحر٭ ہیں جس کے آگے سات سمندر بھی ایک لہر + احتراز واجب ہے - **حرف وصل** بے فاصلہ بعد روی کے آتا ہے - اور اُس کو متحرک کر دیتا ہے جیسے ہاے نسبت[4] اور یاے مصدری اور حروف اضافت و جمع یا علامات صیغ وغیرہ اور علی ہذا القیاس وصل کے بعد خروج اور اُسکے بعد مزید[5] اور پھر نائرہ[6] بترتیب

---

[1] مگر جامی کے نزدیک عیب ہے ایسی جگہ مجہول کو بھی معروف پڑھنا چاہئے مگر جو یا کہ امالہ الف سے پیدا ہوئی ہو اُس کا قافیہ ناجائز ہے ۱۲ [2] محقق طوسی نے قید کو بھی ردف میں داخل کیا ہے اور تعریف ردف کی یہ لکھی ہے کہ حرف ساکن جو قبل روی سے بیواسطہ ہو خواہ مدہ خواہ غیر مدہ ۱۲ [3] تاسیس بنیاد رکھنا ۱۲ [4] زبان فارسی میں وصل کے دس حرف ہیں ا - ہ - ش - ی - س - م - ک - ن - و - ش - جیسے خدا وندا گو یہ علامت شرابی شام ست دلم مرد کہ گفتن کردہ ولش ہیں ۱۲ [5] مزید یعنی زیادہ کردہ شدہ ۱۲ [6] نائرہ لغت میں بمعنی رمیدہ گویا یہ حرف درمیان قوافی سے بھاگ کر کنارے پر مقیم ہوا ۱۲

آتے ہیں اور جو حرف بعد نائرہ کے آئے وہ داخل نائرہ ہے اور بقول خواجہ نصیر الدین طوسی کے وہ داخل ردیف ہے خواہ کلمہ مستقل ہو خواہ غیر مستقل مگر باتفاق اکثر علما اردو ردیف میں (مابعد کے حروف داخل ردیف ہیں اور حق یہ ہے کہ اردو و فارسی میں یہ حروف بعد وصل قابل اعتبار نہیں ۱۲) مستقل ہونا کلمے کا شرط ہے جیسے جلا دیگا گلا دیگا۔ اس میں لام حرف روی الف وصل و واؤ خروج یا مزید کاف والف نائرہ۔ شعر شعر کیا تجلی ہے ترے چاند سے رخساروں پر ٭ چاندنی چھٹکی ہے گھر کی تری دیواروں پر + رسے حرف روی واؤ وصل نون خروج پر ردیف اور اختلاف ان چاروں حرف کا ناجائز اور علامت شناخت حرف روی و حرف وصل کی یہ ہے کہ وصل کے حذف سے لفظ با معنے رہتا ہے اور حذف روی سے مہمل۔

**فصل دوم** حرکات حروف قافیہ میں اور وہ چھ ہیں۔ رس[1] اشباع توجیہ حذو مجری نفاذ رس حرکت فتحہ حرف ماقبل تاسیس کو کہتے ہیں اور اشباع[2] حرکت حرف دخیل کو۔ شعر شعر کیا ہو قمر اس حور شمائل کے برابر ٭ ہیں جوتی کے تارے مہ کامل کے برابر + حرکت فتحہ میم و کاف رس اور حرکت کسرۂ یا و میم اشباع ہے اور حذو[3] حرکت حرف ماقبل ردف اور قید کو کہتے ہیں مثال حذو ردف۔ غالب شعر دیوانگی سے دوش پہ زنار بھی نہیں ٭ یعنی ہماری جیب میں اک تار بھی نہیں + مثال حذو قید۔ ولہ شعر ہم سے کھل جاؤ بوقت مے پرستی ایک دن ٭ ورنہ ہم چھیڑیں گے رکھ کر عذر مستی ایک دن + اور توجیہ[4] حرکت ماقبل روی کو کہتے ہیں بشرطیکہ روی ساکن ہو اور کوئی حرف حروف قافیہ سے اُس کے ساتھ نہ ہو۔ ولہ شعر یہ ہم جو ہجر میں دیوار و در کو دیکھتے ہیں ٭ کبھی صبا کو کبھی نامہ بر کو دیکھتے ہیں + حرکت دال با توجیہ ہے اور حرکت حرف روی کو مجری[5] کہتے ہیں جیسے حرکت تا شعر غالب مثال حذو قید میں اور حرکت حرف وصل کو نفاذ[6] کہتے ہیں۔ سرور شعر غیروں کے ساتھ تم کو وہاں ہمکناریاں ہیں ٭ یاں درد پہلو و دل اور بیقراریاں ہیں + اور حرکت خروج و مزید و نائرہ کو بھی نفاذ[7] ہی کہتے ہیں اور اختلاف کسی حرکت کا اردو میں بہتر نہیں مگر بعضوں کے نزدیک جبکہ حرف روی متحرک ہو یعنی مع حرف

---

[1] رس لغت میں ابتدا کرنا اور اول تپ اور کسی پوشیدہ چیز کا ظاہر کرنا اور چاہ کہنہ و خراب کے بھی معنی ہیں اور اسی سے ابتدا حرکات حرف قافیے کی ہے ۱۲ [2] اشباع سیر کرنا [3] حذو بجائے حطی و ذال معجمہ برابر کرنا دو چیز کا ۱۲ [4] توجیہ منھ پھیرنا [5] مجری بالفتح جائے رواں شدن ۱۲ [6] نفاذ بفتح نون و فا و آخر دال حملہ بمعنی سپری شدن و قبل بذال معجمہ بمعنی جاری کردن فرمان ۱۲ [7] مگر متحرک ہونا نائرہ کا شاذ ہے ۱۲

وصل ہو تو اختلاف حذو[۱] و قید[۲] و توجیہ[۳] و اشباع کا جائز ہے جیسے[۴] آہستہ و دستہ سکندری عنصری برابری شاطری اور اختلاف توجیہ کا بطریق معروف و مجہول کے جائز ہے جیسے قافیہ ابرو اور ذو کا ۔

**فصل سوم** القاب قافیہ میں روی اگر ساکن ہو اُس کو **مقید** اور متحرک ہو[۵] اُس کو **مطلق** کہتے ہیں اور یہ دونوں دو دو قسم ہیں یعنی اگر سواے روی کوئی دوسرا حرف[۶] قافیے میں نہو اُس کو مجرد کہتے ہیں اور اگر اور حرف بھی ہو تو قافیے کو اُس سے منسوب کرتے ہیں مثلاً مقید مجردہ یا مردفہ[۷] یا موسسہ یا موصولہ علیٰ ہذا القیاس مطلق مجردہ یا مردفہ یا موسسہ یا موصولہ آور واضح ہو کہ قافیہ اگر حرف قید کے ساتھ ہو اُس کو بھی مردفہ کہتے ہیں اور اگر مشتمل خروج اور مزید و نائرہ پر ہو اُس کو بھی موصولہ ہی کہتے ہیں ۔

**فصل چہارم تقسیم** القاب قافیہ میں باعتبار حروف ساکن اور متحرک کے اور وہ پانچ قسم ہے مترادف متواتر[۸] متدارک[۹] متراکب[۱۰] متکاوس[۱۱] **مترادف** وہ کہ آخر قافیے میں دو ساکن بلا فصل واقع ہوں ۔ غالب **شعر** نالہ جز حسن طلب اے ستم ایجاد نہیں ٭ ہے تقاضاے جفا شکوۂ بیداد نہیں +
**متواتر** وہ کہ مابین دو ساکن کے ایک متحرک واقع ہو ۔ ولہ **شعر** ہا گر کوئی تا قیامت سلامت ٭ پھر اک روز مرنا ہے حضرت سلامت + **متدارک** وہ کہ درمیان دو ساکن کے دو متحرک ہوں ۔ میر حسن **شعر** کروں پہلے توحید یزداں رقم ٭ جُھکا جس کے سجدے کو اول قلم + **متراکب** وہ کہ درمیان دو ساکن کے تین متحرک واقع ہوں ۔ طالب **شعر** تیغ ابرو سے جو حذر نہ کرے ٭ اُس کی آئی ہے موت کیوں نہ مرے + **متکاوس** وہ کہ درمیان دو ساکن کے چار متحرک واقع ہوں اور یہ ثقیل اور مخصوص عرب[۱۲] ہے ۔

---

[۱] بعض نے اس حالت پر اختلاف حذو ردف کا بھی جائز لکھا ہے جیسے قافیہ طوسی و فردوسی کا شاعر قدیم لکھتا ہے شعر ہر در بہ دُفتی دشاعر کہ آں طوسی بود ٭ چوں نظام الملک غزالی و فردوسی بود ۱۲ [۲] مگر اس حالت میں اس کو توجیہ نہ کہنا چاہیئے کیونکہ توجیہ اس حالت میں کہی جاتی ہے جب روی ساکن ہو پس یوں کہنا چاہیئے کہ درحالت حرکت روی اختلاف حرکت حرف ماقبل روی کا جائز ہے ۱۲ [۳] ناسخ شعر مجھ کو خوش چشموں سے رم شیں غزال جستہ ہے ٭ دام گیسو سے گریزاں پ دل دالبستہ ہے + صبح اُٹھ کر آئینہ دیکھا تو یہ کہنے لگا ٭ صاف اس سے تو ہمارا چہرۂ ناشستہ ہے + سبزۂ خط نے یہ بدلا ہے لب جاناں کا رنگ ٭ پیش ازیں عناب جو تھا اب تو وہ پستہ ہے + منشی شعر وگر نہ پہونچتی تھیں کب شہی ٭ میسر نہ آتی یہ فرماں دہی + سعدی شعر اے بادشاہ وقت چو وقتت فرا رسد ٭ تو نیز با گداے محلت برابری + سوزنی گماں مبر کہ بسر پنجہ است وکتف ٭ تا نفس اگر برآئی دانم کہ شاطری ۱۲ [۴] بسبب شوق وصل کے ۱۲ [۵] قبل کا خواہ بعد کا ۱۲ [۶] مردف بسکون ر و دال مفتوح ۱۲ [۷] دت باہم شدن تواتر پیا پے شدن تدارک دریافتن تراکب برہم نشستن تکادس اتبوہ ہے ۔ [۸] اور یہ تقسیم پنجگانہ ظاہرا حسب مذہب خلیل بن احمد کے ہے کہ اُس کے نزدیک حد قافیہ کے حرف آخر سے ساکن اول ماقبل تک ہے لیکن اس صورت میں حصر حروف قافیہ کا تو نہیں ہوتا بلکہ زائد چاہیے مثلاً قافیہ قیامت و حضرت میں الف و میم و ضاد و را داخل حروف قافیہ ہیں اور ان کا بھی نام کچھ چاہیئے تھا حالانکہ کسی کے نزدیک ان کا کچھ نام نہیں فتامل ۱۲

**فصل پنجم** - عیوب قافیہ میں اول **غلو** یعنی روی ایک جگہ ساکن دوسری جگہ متحرک لانا شعر
نہ پوچھ مجھ سے کہ رکھتا ہے اضطراب جگر ٭ نہیں ہے مجھ کو خبر دل سے لیکے تا بہ جگر + دوم اکفا[1] یعنے
اختلاف حرف روی کا - میر حسن شعر تعجب سے پوچھا کہ سچ مچ ہے یہ ٭ دیا چھیڑنے کو مرے کچھ ہے یہ +
علی شعر دھیان میں لاتے ہیں جب ابھری کسی کی گات ہم ٭ مارتے ہیں تب دہیں چھاتی پہ دونوں
ہاتھ ہم + خواہ قافیہ حرف فارسی اور عربی یا ہندی کا جیسے شک و سگ و لب و تپ مور - پھوڑ
وغیرہ - جرأت شعر سخت ہم پر غضب عشق ہے آج ٭ یوم بحران تپ عشق ہے آج +
رفیع السودا شعر ساق سیمیں کو ترے دیکھ کے گوری گوری ٭ شمع محفل میں ہوئی جاتی ہے تھوڑی
تھوڑی + خواہ دونوں حرف قریب المخرج ہوں جیسے نکاح - گناہ - الغیاث - التماس -
شعر دل کو زبس تصور جاناں سے ربط ہے ٭ تصویر یار آئینۂ دل پہ ثبت ہے + از عشرت
شعر اگر آہن کا ہو معشوق کا دل ٭ یہ عاشق کا اگر ہے جذب کامل + وہ آہن کو بھی بالتخصیص کھینچے
برنگ سنگ مقناطیس کھینچے + واجب الاحتراز ہے - سوم سناد[2] یعنی اختلاف ردف اور یہ فارسی
ہندی میں محض ناجائز ہے البتہ اہل عرب ردف یا اور ردف واؤ کا قافیہ درست رکھتے ہیں جیسے
جمیل و نزول و منیر و بدور اور نیز اختلاف ردف زائد کا جیسے گوشت و پوست **چہارم اختلاف**
**حذو** ردف مثلاً قافیہ نور بالضم و جور بالفتح کا - میر حسن شعر محبت سنے یہ چاشنی اور دی ٭
کہ میرے تئیں جیتے جی گور دی **پنجم اختلاف حرف قید** خواہ بعید المخرج خواہ قریب المخرج
جیسے عمرو و شعر و بحر و شہر مثال فصل اول میں گذری **ششم اختلاف اشباع** جیسے
تجاہل و کامل اور ان تینوں عیب کو بھی بعض داخل سناد کہتے ہیں **ہفتم اقوا**[3] یعنی اختلاف
توجیہ و حذو قید کا مثلاً قافیہ دَر اور دُر اور مَست اور سُست کا - سودا شعر لکھ دیا مجنوں کو سر شتہ[4] ٭
کہہ دیا مستقی سے جا قصد کر + و لہ شعر ترے کوچے سے جو میں آپ کو چلتے دیکھا ٭ جی کسی
تن سے نہ اس طرح نکلتے دیکھا + تیغ تیری کا سدا شکر ادا کرتے ہیں ٭ لبوں کو زخم کے دن
رات میں ہلتے دیکھا + و لہ شعر ساقی چمن میں چھوڑ کے مجھ کو کدھر چلا ٭ پیمانہ میری عمر کا
ظالم تو بھر چلا + عالم تو مر رہا ہے ہر اک آن پر تری + تیغ و سپر تو لے کے یہ کس پہ پھر چلا +

---

[1] اکفا بر وزن افعال ٹیڑھا کرنا اور منہ پھیرنا [2] سناد یا اسناد اس کا مادہ مجرد سند بالکسر ہے بمعنی مردم حرام زادہ اور نیز سناد بالکسر اختلاف و پریشان عقل ہونا اور نیز کسی کے ساتھ یار ہونا ۱۲ [3] اقوا لغت میں تمام ہو جانا توشے کا ہے اور کھل جانا اینٹھ رسی کا [4] سر شتہ بفتحتین ۱۲

**ہشتم تعدی** یعنی حرف وصل ایک جگہ متحرک دوسری جگہ ساکن لائیں اور بقول سکاکی کے تعدی جب مخل وزن ہو عیب ہے ورنہ نہیں مگر شعرائے عجم کے نزدیک عیب ہے **نہم ایطا**[1] جس کو فارسی میں شایگان کہتے ہیں قافیے میں معنی واحد پر تکرار کلمے کی کرنا اور وہ دو قسم ہے خفی اور جلی **خفی** وہ کہ تکرار بادی النظر میں معلوم نہ ہو جیسے دانا بینا حیران سرگردان آب گلاب۔ ظفر **شعر** دیکھے گر چشم تری اے گل شاداب حباب ٭ شرم کے مارے وہیں بحر میں ہو آب حباب + میر حسن **شعر** جہاں راستی چاہیئے راستی ٭ کجی جس جگہ چاہیئے واں کجی + **جلی** وہ کہ تکرار ظاہر ہو جیسے دردمند۔ حاجتمند۔ ستمگر۔ کارگر۔ چلو۔ رہو۔ بکری۔ مرغی۔ جانا۔ رونا۔ جاتا ہے۔ دیکھتا ہے۔ نیکوتر۔ زیباتر کیونکہ زوائد یعنی علامت جمع تانیث یا علامت کسی صیغے کی آخر سے دور کی جائے تو قافیہ درست نہیں رہتا مثلاً درد اور حاجت یا چل اور رہ یا جا اور رو اور دیکھ کا قافیہ نہیں ہوسکتا اور ایطائے خفی متقدمین نے غزل اور قطعے میں بعد سات بیت کے اور قصیدے میں بعد چودہ بیت کے جائز رکھا ہے اور متاخرین کے نزدیک بعد بیس و تیس بیت کے جائز ہے اور اگر لفظ واحد کو معنی مختلف پر لائیں تو داخل صنائع ہے۔ امانت **شعر** آبیاری سے جو ملو نظر آیا وہ گلا ٭ رشک کی برف سے کیا جسم صراحی کا گلا + **دہم تکرار قافیہ معمول** وہ دو قسم ہے ترکیبی و تحلیلی **ترکیبی** وہ کہ دو لفظ مرکب قافیے دوسرے لفظ کے واقع ہوں۔ آباد **شعر** رنج پہونچاتی ہے فرقت میں کلائی مجھ کو + آج کل کیا نہیں مدت سے کل آئی مجھ کو + خواہ ردیف میں۔ ظفر **شعر** تم ترا جبکہ دل نشیں ہو جائے ٭ دل میں پھر کس کے رحبیں ہو جائے + **تحلیلی** وہ کہ ایک لفظ کے دو ٹکڑے کر کے ایک کو داخل قافیہ دوسرے کو داخل ردیف رکھیں۔ نسیم **شعر** موسیٰ کا عصا تھا لٹھ جوان کا ٭ ایک ہی لاٹھی سے سب کو ہانکا + کبھی ترکیب و تحلیل کو جمع کرتے ہیں یعنی قافیہ میں تحلیل ردیف میں ترکیب۔ لمؤلفہ **شعر** داغ سینہ یاں سے ہم پھولوں کی جالے جائیں گے ٭ گلشن ہستی میں کیا آئے تھے کیا لے جائیں گے + بزم میں اس کی کبھی تو دخل ہوگا تمھارا ٭ کوئی دن تو خیر نقل سے نکالے جائیں گے + اور قافیہ معمول تمام غزل میں ایک دو قافیہ مقبول ہے اگر مطلع میں ہو تو بھی مضائقہ نہیں[2]۔ **یازدہم تضمین** یعنی قافیہ ایسا ہو کہ معنی مصرعۂ آئندہ پر موقوف ہوں۔ طالب **شعر** کس رو سے نجاسے دل سے غم یار اگر ٭ تو مجھ کو دکھائے اپنا رخسار مگر + دیکھے نہ رقیب تجھ کو زنہار وگر ٭ دیکھے بھی نہ کر اس کی طرف یار نظر + اور واضح ہو

---

[1] ایطا بروزن افعال پامال کرنا شایگان لغت میں بیگار یعنی کار بیمزد ۱۲ [2] لیکن کلام اساتذہ میں ایسے قافیے پانچ چھ تک پائے جاتے ہیں ۱۲

کہ ان دو عیب کو متاخرین صنعت جانتے ہیں **دوازدہم** تغیر یعنی تبدل قافیہ کا ایک غزل یا قصیدے میں مثلاً قافیہ جسم تم وغیرہ کا ہے بعد چند شعر جام و نام قافیہ کردیں[1] -

**فصل ششم** - ردیف[2] کے بیان میں واضح ہو کہ ردیف کہ ایجاد شعرائے عجم[3] ہے ایک یا زیادہ کلمہ مستقل کو کہتے ہیں کہ اُس کو آخر مصرع یا بیت کے بعد قافیے کے اکثر لاتے ہیں[4] اور محقق طوسی کے نزدیک کلمہ غیر مستقل بھی ردیف ہوسکتا ہے اور بقول محقق مذکور اگر ایک کلمہ معنی مختلف پر کئی جگہ واقع ہو وہ بھی ردیف ہے[5] لیکن باتفاق جملہ علما ردیف میں لفظ مستقل اور واقع ہونا سب جگہ معنی واحد پر شرط ہے اور جائز ہے کہ تمام مصرع مشتمل قافیہ اور ردیف پر ہو۔ طالب شعر گھر پاس نہیں کہ یار پاس آئے مرے ÷ زر پاس نہیں کہ یار پاس آئے مرے + پہلے ہی میں کر چکا ہوں طالب قربان ÷ سر پاس نہیں کہ یار پاس آئے مرے + اور اگر ردیف درمیان دو قافیے کے واقع ہو اُس کو حاجب کہتے ہیں میر شعر کہیں آنکھوں سے خون ہو کے بہا ÷ کہیں دل میں جنون ہو کے رہا +
بمعنی پردہ ۱۲

# باب ششم اقسام نظم و نثر کے بیان میں

واضح ہو کہ کلام دو قسم ہے نثر اور نظم نثر تین قسم ہے - مسجع - مرجز - عاری - اور نظم دس قسم ہے - فرد - غزل - قصیدہ - تشبیب - رباعی - قطعہ - مثنوی - ترجیع بند - مخمس - مستزاد - فرد عبارت ہے ایک شعر سے جس میں دو مصرع ہوں خواہ مقفیٰ خواہ غیر مقفیٰ لیکن کسی غزل یا قصیدے وغیرہ کی نہ ہو ورنہ قسم علیحدہ شمار نہ کی جاتی اور بقول صاحب دریائے لطافت بے قافیہ ہونا اُس کا بھی ضرور ہے کیونکہ وجہ تسمیہ اُس کی خالی ہونا قافیے سے ہے اور متضمن کسی مثل وغیرہ مضمون خاص کے ہو اور اکثر شعرائے متقدمین فرد کہتے تھے - **ذوق فرد** جس جگہ بیٹھے ہیں بادیدۂ نم اُٹھے ہیں ÷ آج کس شخص کا مُنھ دیکھ کے ہم اُٹھے ہیں +

[1] لیکن اگر تبدیل قافیہ کی طرف اشارہ کردیں تو عیب نہیں جیسا متاخرین اکثر تبدیل قافیہ سے غزل ثانی لکھنے کی طرف اشارہ کرتے ہیں علی ہذا القیاس تبدیل ردیف پر بھی ظفر شعر ظفر بدل کے ردیف اور تو غزل وہ سنا ÷ کہ جس کا تجھ سے ہر ایک شعر انتخاب ہوا + جگر کا دود سیاہی میں گر سحاب بنا ÷ تو دل کا داغ بھی تابش میں آفتاب بنا ۱۲ [2] ردیف لغت میں اُس شخص کو کہتے ہیں جو پیچھے سوار کے بیٹھا ہو ۱۲ [3] اشعار عربی میں ردیف نہیں ہوتی ۱۲ [4] لانا ردیف کا شعر میں ضرور یا ت سے نہیں بلکہ محسنات سے ہے بخلاف قافیہ کے کہ لانا اس کا ضرور ہے اور شعر ردیف دار کو مردف کہتے ہیں اور اختلاف ردیف کا جائز نہیں مگر بشرطیکہ اشارہ کردیں [5] یہ قول صحیح معلوم ہوتا ہے - جیسے متاخرین میں شائع ہے آباد شعر ابر فرقت میں نظر آگئی جس دم بدلی ÷ دل سے مطلق نہ ہوا اُلم و غم بدلی + اشک برسانے میں شرط آنکھوں نے باہم بدلی ÷ صاف رونے میں ہے یہ دیدۂ پُرنم بدلی -

سودا فرد تو تاک جگر تو مرے مرغ نامہ بر کا دیکھ ؛ وہاں اُڑے ہے جہاں پر جلیں فرشتوں کے +

غزل[1] اُن اشعار متفق الوزن و القوافی کو کہتے ہیں کہ بیان حُسن و عشق و صفت خط و خال معشوق و محاورات و مکالمت محبوب و حدیث وصال و ہجر و عدم صبر و قرار و جور و جفاے یار و ذکر شراب و آوارگی و شوریدگی و شکوہ کا الم مفارقت و جفاے فلک وغیرہ میں ہو اور سواے اس کے اور قسم کے مضامین مثل نصیحت و معرفت و وعظ و پند وغیرہ جو بعض متاخرین لکھتے ہیں بیجا ہے اور شعر اول کے دونوں مصرعوں میں قافیہ ہو اور اُس کو مطلع کہتے ہیں باقی اشعار کے مصرع دوم میں قافیہ ہو مصرع اول میں کچھ ضرور نہیں اور شعر دوم کو حسن مطلع یا زیب مطلع کہتے ہیں[2] اور متاخرین شعر آخر غزل میں تخلص یعنی نام فرضی اپنا ضرور ذکر کرتے ہیں گو متقدمین میں کچھ یہ قید نہ تھی اور اُس کو مقطع کہتے ہیں بعض شعر مطلع میں بھی تخلص ذکر کرتے ہیں[3] اور مقطع میں مکرر اس طرح لاتے ہیں کہ معنی دیگر مفہوم ہوں - جرأت شعر کہاں ہے مجھ میں وہ جرأت کہ تم کو جانے نہ دوں ؛ پر اس رُکھائی سے مجھ سے نہ تم چھڑاؤ ہاتھ + اور تعداد اشعار غزل کی پانچ[۵] - سات[۷] - نو[۹] - گیارہ[۱۱] - تیرہ[۱۳] و پندرہ[۱۵] - سترہ[۱۷] - اُنیس[۱۹] ہے اور بعض نے ادنیٰ تین بیت اور انتہا ۲۵ شعر لکھی ہے مگر متاخرین فارسی کے کلام میں چالیس سے بھی زیادہ اشعار کی غزل پائی جاتی ہے - اور یہ بھی لکھا ہے کہ اشعار طاق ہوں جفت نہ ہوں اور غزل کا مضمون ہر شعر کا جدا گانہ ہوتا ہے - یعنی اگر ایک شعر میں وصال اور دوسرے میں ہجر کا مضمون ہو یا ایک میں فخر دوسرے میں عجز تو جائز ہے لیکن قدما اکثر صرف ایک ہی مضمون میں غزل کہتے تھے[4] اور یاد رہے[5] کہ اشعار[6] فارسی اور اردو میں عشق مرد کا مرد پر اور ہندی بھاکھا میں عشق عورت کا مرد پر بیان کیا جاتا ہے پس اگر زبان ریختہ[7] میں دلبر آئی لکھیں ناجائز ہے دلبر آیا لکھنا چاہیئے اور اگر کوئی بھی شخص عاشق عورت لکھے

---

[1] غزل معنی لغوی عورتوں اور کنیزوں سے بات کرنا منقول ہے کہ غزل نام ایک شخص کا ہے کہ کمال سماع دوست و عشق باز تھا تمام عمر عشقبازی زنان اور رند مشربی میں صرف کرتا اور مضامین عاشقانہ اور ذکر حسن و عشق کرتا رہتا غزل اُسی سے منسوب ہے مگر یہ قول کچھ قابل اعتماد نہیں ۱۲ [2] بعض نے زیب مطلع کے دونوں مصرعوں میں ہم قافیہ ہونے کی شرط لگائی ہے [3] تیر شعر ہم ہوے تم ہوے کہ میر ہوے ؛ اس کی زلفوں کے سب اسیر ہوے - [4] جیسے مسلسل کہتے تھے - آتش شعر شب وصل تھی چاندنی کا سماں تھا ؛ بغل میں صنم تھا خدا مہرباں تھا + بیان خواب کی طرح جو کر رہا ہے ؛ یہ قصہ ہے جب کا کہ آتش جواں تھا - ظفر شعر جہاں ویرانہ ہے پہلے کبھی آباد گھر یاں تھے ؛ شغال اب ہیں جہاں رہتے کبھی بستے بشر یاں تھے ۱۲ [5] سنسکرت و عربی میں عشق مرد کا عورت پر ۱۲ [6] انشا نے جو ۱۸۰۵ء یا سنہ ۱۲۲۰ ہجری میں موجود تھا شعر زبان اُردو بے بیگمات میں عشق عورت کا مرد پر ایجاد کیا ہے اور اُس کو ریختی نام لیا اور دیوان ترتیب دیا اگرچہ رحیم و خسرو نے پیشتر اس قسم کے اشعار لکھے تھے ۱۲

تو یہ امر خاص ہے فقط مثال غزل - جرأت غزل بشکل مہر ہی گردش ہے ہم کو سارے دن ٭ جو تم پھر آؤ تو پیارے پھریں ہمارے دن + نہیں ہے تیرے مریضان ہجر کا چارہ ٭ اب اپنی زیست کے بھرتے ہیں یہ بچارے دن + کب اُس سے ہوگی ملاقات میں یہ پوچھوں ہوں ٭ ذرا تو دیکھ نجومی مرے ستارے دن + بوصل کیونکہ مبدل ہوں ہجر کے ایام ٭ مگر خدا ہی یہ بگڑے ہوے سنوارے دن + لگا یا روگ جوانی میں کیوں میاں جرأت ٭ ابھی تو کھیل تماشے کے تھے تمھارے دن + قصیدہ[1] بعینہٖ مثل غزل کے ہے صرف فرق یہ ہے کہ غزل میں خصوصیت مضمون کی ہے اور قصیدہ میں عام ہے خواہ حمد خواہ نعت خواہ مدح یا ہجو خواہ حکایت خواہ پند و نصائح خواہ شکایت روزگار وغیرہ ہو اور قصیدہ کم پچیس[۲۵] اور بقول بعض بیس[۲۰] اُنیس[۱۹] یا پندرہ[۱۵] یا بارہ[۱۲] بیت سے نہیں ہوتا اور حد قصیدے کی نہیں لیکن متاخرین عجم نے ایک سو[۱۲۰] بیس اور بقول[2] بعض ایک سو[۱۷۰] ستر بیت مقرر کی ہے اور اُس میں اشعار معانیِ دقیق بلیغ اور صنائع و بدائع لفظی و معنوی بیان کیے جاتے ہیں کہ جس سے زور طبیعت اور قصد تمام شاعر کا معلوم ہو اور قصیدہ مدح میں دو تین چار مطلع بھی علٰحدہ علٰحدہ لاتے ہیں اُس کو ذو المطالع کہتے ہیں اور یہ محسنات قصیدہ سے ہے اور اکثر قصیدہ اپنے مضمون سے موسوم ہوتا ہے یعنی اگر ذکر عشق میں ہے تو عشقیہ اگر ذکر بہار میں ہے تو بہاریہ اگر شکایت گردش زمانہ میں ہے تو حالیہ اگر اپنی تعریف میں ہے تو فخریہ یا حرف ردیف سے موسوم ہوتا ہے جیسے ردیف جیم ہے تو جیمیہ اور اگر ردیف میم ہے تو میمیہ یا ردیف سے جیسے ردیف آفتاب ہو تو شمسیہ اور قصیدۂ مدحیہ کے آخر میں الفاظ دعائیہ اکثر ضرور لاتے ہیں تشبیب[3] بھی مثل غزل کے ہوتا ہے کہ اُس میں ذکر ایام شباب و شراب و کباب و شاہد و مستی و صحبت یار و موسم بہار باران و گلزار وغیرہ کا ہو پھر اُس سے کسی اور نظم خواہ مدح ممدوح خواہ تعریف معشوق وغیرہ کی طرف رجوع کریں غرض کہ تشبیب ایک خاص قسم تمہید کی ہے اور بعض اہل تحقیق جملہ تمہید کو خواہ اُس میں کوئی مضمون ہو تشبیب کہتے ہیں جس قصیدہ میں بعد تشبیب کے حُسن تخلص نہ ہو اُس کو مقتضب کہتے ہیں اور جس میں تشبیب ہی نہ ہو اُس کو مجدد مثال قصیدہ مع تشبیب -

[1] قصیدہ لغوی معنے سطبر اور بعض کہتے ہیں مشتق ہے قصد سے چونکہ قصیدہ میں قصد تمام شاعر کا پایا جاتا ہے یا مقصود اپنا لکھا جاتا ہے لہذا قصیدہ نام رکھا ۱۲ [2] اہل عرب کے نزدیک چنانچہ پانچ سو بیت سے زیادہ تک کہتے ہیں ۱۲
[3] تشبیب کے لغوی معنی ایام جوانی کا ذکر کرنا اور بعض نے تسبیب بسین مہملہ یعنی عورتوں کا ذکر کرنا صحیح کیا ہے ۱۲

اُٹھ گیا بہمن و دے کا چمنستاں سے عمل
تیغ اُردی نے کیا ملک خزاں مستاصل

سجدۂ شکر میں ہے شاخ ثمردار ہر اک
دیکھ کر باغ جہاں میں کرم عزوجل

قوت نامیہ لیتی ہے نباتات کا عرض
ڈال سے پات تلک پھول سے لیکر تا پھل

بار سے آب رواں عکس ہجوم گُل کے
لوٹے ہے سبزے پہ از بس کہ ہوا ہے بیکل

جوش روئیدگی خاک سے اب دور نہیں
شاخ میں گاؤ زمیں کے بھی جو پھوٹے کونپل

آب جو گرد چمن لمعۂ خورشید سی ہے
خط گلزار کے صفحے پہ طلائی جدول

کشت کرنے میں ہر اک تخم سے از فیض ہوا
گرتے گرتے بہ زمیں برگ و بر آتا ہے نکل

جوہری کو چمنستان جہاں میں اس فصل
آ گیا لعل و زمرد کے پرکھنے میں خلل

تا کجا شرح کروں میں کہ بقول عرفی
اخگر از فیض ہوا سبز شود در منقل

نسبت اس فصل کو پر کیا ہے سخن سے میرے
ہے فضا اُس کی تو دو چار ہی دن میں فیصل

اور میرا سخن آفاق میں تا یوم قیام
رہے گا سبز بہر مجمع و ہر اک دنگل

ہو جہاں کے شعرا کا مرے آگے سر سبز
نہ قصیدہ نہ مخمس نہ رباعی نہ غزل

ہے مجھے فیض سخن اُس کی ہی مداحی کا
ذات پر جس کی مبرہن کنۂ عزوجل

شیر یزداں شہ مرداں علی عالی قدر
وصی ختم رسل اور امام اول

خاک نعلین کی جس کے . مد و طالع سے
پہونچے اُس شخص کو جو شخص ہو اعمائے ازل

(مطلع ثانی)

مدح غائب سے کھلے اُسکے نہ مداح کا دل
روبرو مطلع ثانی سے ہو یہ عقدہ حل

دید تیری بہ دلی حق سے نگہ کا ہے خلل
ایک شے دو نظر آتی ہیں بچشم احول

مرضی حق تری مرضی سے ہے جوں جوہر فرد
اس یقیں میں نہ گماں کر سکے زنہار خلل

رائے تیری کے موافق جو نہ لکھے نسخہ
کرے تاثیر نہ عیسیٰ کا مُداوا بہ کسل

سائے میں دست کرم کے ترے ہر صبح و مسا
دولت ہر دو جہاں سے ہو غنی عبد اقل

وصف تجھ تیغ دو سر کا میں کہوں کیا شہ دیں
دل مجنوں کا جو میداں میں کرے ہے صیقل

نرم اور سخت مساوی ہے کسو پر آوے
خواہ بر روئے قزو خواہ وہ بر پشت جبل

اُس کو آسیب نہیں صورت شمشیر قضا
نہ جھڑے وہ نہ مڑے وہ نہ پڑے اسمیں بل

زیر راں ہے جو ترے رخش فلک سیر شہا
ہے وہ محبوب جسے کہیے نہایت اچپل

وصف تیرے کی ہر شایان زباں تیری ہی
سمجھے تو آپ کو یا تجھ کو خدا وند اجل

ملا کرنیں جگہ نون غلط لکھا ۱۲

مدح اپنی نہ سمجھ یہ جو کہا میں اس سے — رتبہ تجھ مدح کا اعلیٰ ہے سخن یہ اسفل
عرض احوال ہی اپنا ہے مجھے اس سے غرض — تا بہ آخر یہ جو موزوں میں کیا از اول
سو تو وہ کیا ہے رہا ہووے جو تجھ سے مخفی — نہیں راز دو جہاں آنکھ سے تیری اوجھل
پہ کروں کیا میں کہ ہے آٹھ پہر دل میرا — گردش چرخ میں جوں شیشۂ ساعت بیکل
کبھی جاتی نہیں وہ مجھ سے جو اس ظالم نے — کس طرح کی مری اوقات میں ڈالی ہل چل
اس ستمگار سے جب زور مرا کچھ نہ چلا — تب میں لاچار کبھی شکوے میں اسکے یہ غزل
داد کو کس کی فلک پہونچے کہ از روز ازل — صبح جب نکلے ہے خورشید تو لیکر مشعل
سامنے اس کے اٹھے دست تظلم اُس کا — جوہر عقل میں جس شخص کے آجائے خلل
راست کیشوں سے کجی اتنی ہے اس ملعوں کو — کہ دیا سرو کو اس نے نہ کبھی پھول نہ پھل
زہر اپنے کو جو ہیبت سے تری یا حیدر — آپ پیتا ہی گیا ہے بدن اسکا سب پھل
کرکے دریافت اس احوال کو اب یا مولا — تجھ سے یوں عرض کرے ہے یہ ترا عبد اقل
یہ نکر مجھ پہ گوارا کہ گزند اس کے سے — ہند کی خاک میں اجزائے بدن جاویں گل
جلد پہونچا بزمین نجف اس عاصی کو — کہ اسے عمر ابد ہے جو وہاں آلے اجل
میری قسمت کے موافق تو معین کردے — اپنی سرکار سے اب ما تحلّل کا بدل
طاقت طول سخن آگے بھی ٹک سودا کو — بخش اے قوت بازوے نبی مرسل
چاہتا ہے کرے آخر وہ دعائیہ پہ — نظم تجھ مدح کی بہتر ز کلام اول
تا ملے خلعت نوروز بہ بستان جہاں — پاوے تا نیر اعظم شرف از برج حمل
برگ پیدا کرے تا باغ میں ہر ایک نہال — پھوٹے تا نامیہ سے شاخ شجر میں کونپل
تا مسمیٰ رہے یہ نظم بہ باب الجنت — جب تلک اس سے بر آئے مری امید امل
نخل امید سے اپنے ہوں بر و مند محب — ہو محبت نہ تری جن کو نہ وہ پاویں پھل

رباعی جسی کو ترانہ اور دوبیتی اور جفتی اور چار مصراعی بھی کہتے ہیں چار مصراع متفق الوزن والقوافی ہیں مصرع سوم میں اگر قافیہ ہو مضائقہ نہیں نہ ہو تو ضرور نہیں[1] ایجاد رودکی[2] کی ہے محمد بن علیش نے رسالۂ عروض میں لکھا ہے کہ سنہ پانصدی میں ایک دن اُستاد رودکی غزنین میں چلا جاتا تھا راہ میں بیٹا امیر یعقوب بن لیث صفا کا کہ گیارہ سال کا اور حسین تھا

[1] اگر مصرع دوم میں قافیہ نہ ہو تو اس کو خصی بھی کہتے ہیں منسوب بخصی بفتح خائے معجمہ وصاد مہملہ بمعنی ناقص ۱۲ [2] نام شاعر عجم ۱۲

عید کے روز جوز بازی چند اطفال کے ساتھ کرتا تھا یعنی چند جوز کو ایک گڑھے میں ڈالنا چاہتا تھا ایک بار
چھ جوز گڑھے میں جا پڑے اور ایک باقی بھی گڑھے میں جا پڑا تب وہ خوش ہو کر کہنے لگا مصرع غلطان
غلطان ہمیرود تا لب گو۔ رودکی نے سن کر اس سے چوبیس وزن ایجاد کیے من بعد عروضیوں نے
اس سے بہت زیادہ دس ہزار تک اوزان رباعی کے شمار کیے ہیں[۱] اور رباعی بحر ہزج مثمن سے مخصوص
ہے اور نو زحاف یعنی خرم[۱] خرب[۲] قبض[۳] کف[۴] ہتم[۵] جب[۶] بتر[۷] شتر[۸] زلل[۹] واقع ہونے سے چوبیس وزن[۱] ا
پیدا ہوتے ہیں[۳] اُن میں سے بارہ وزن اخرب الصدر والابتدا ہیں اور بارہ اخرم الصدر والابتدا

خواجہ حسن قطان خراسانی نے اُس کے دو شجرہ بنائے ہیں بدین شکل

شجرۂ اخرب الصدر والابتدا　　　　شجرۂ اخرم الصدر والابتدا

[۱] جیسے مفعول مفاعلن فعولن فعلن بکسور العین و مفعول مفاعلن فعولن فعلات بکسور العین وساکن العین وغیرہ [۲] دس ارکان رباعی میں آتے ہیں صدر و ابتدا میں اخرم مفعولن[۱] - اخرب[۲] مفعول عروض و ضرب میں اہتم فعول[۳] مجبوب فعل[۴] ابتر فع[۵] زلل فاع[۶] حشو میں سالم مفاعیلن[۷]، مقبوض مفاعلن[۸]، مکفوف مفاعیل اشتر فاعلن[۹] اور ان کے سوا اخرم و اخرب حشو میں بھی آ جاتے ہیں اوزان ارکان کے بعد یکدیگر لانے کا قاعدہ اس مصرع میں مرقوم ہے ع سبب پے سبب است و وتد پے وتد است - یعنی اگر ایک رکن کے آخر میں سبب ہے تو رکن مابعد کی ابتدا میں سبب ہونا ضرور ہے علی ہذا القیاس وتد اس لحاظ سے ارکان کو جمع کرنے سے ۲۴ اوزان ظاہر ہوں گے [۳] ان اوزان کے اجتماع بایکدیگر سے بیت ناموزوں نہیں ہوتی ہے اور ان کے باہم دیگر فراہم کرنے سے بقول صاحب میزان الافکار ۲۴ یا ۲۵ قسم کی رباعی پیدا ہو سکتی ہے ۱۲

ان چھ رباعی عبدالعزیز خاں عزیز بریلوی کا ہر مصرع ایک وزن رباعی پر ہے تین رباعی اوزان اخرب کی اور تین اخرم کی یہ ہیں بہ ترتیب نشان نمبر **رباعی**

| | |
|---|---|
| ہے شبنم حیران[۱] کو مجھ سے یہ حجاب ۸ | آنکھوں کو کرے چار نہیں یہ اُسے تاب ۴ |
| حیرت کو مری غور اگر کرتا ہے ۱ | آئینے کی آنکھ میں بھر آتا ہے آب ۲ |
| دیگر سرمایۂ غفلت ہر تماشائے جہاں ۳ | بینا ہے وہ جو نہ وا کرے آنکھ یہاں ۱۲ |
| ہر پردۂ دید ہے حجاب غفلت ۱۰ | عارف کو ہی یہ کھلتا ہے راز پنہاں ۵ |
| دیگر ہر اہل سخا سے چرخ دوں بر سر جنگ ۱۱ | پایا ہے خسیسوں نے تاج و اورنگ ۶ |
| غنچے سے چمن میں ہے یہ معلوم ہوا ۷ | زر[۲] جس کی گرہ میں ہو وہی ہو دل تنگ ۹ |

اور رباعیات اوزان اخرم کی یہ ہیں

| | |
|---|---|
| رباعی ہیں باغ عالم میں کیا کیا گل و خار ۸ | لیکن ہے دیدۂ بصیرت درکار ۱۲ |
| بینائی آنکھوں میں نرگس کے ہو ۵ | گلشن میں تب کرے تماشائے بہار ۱۰ |
| دیگر۔ لازم ہے انسان[۳] ہو سب سے جدا ۱ | ہوتا ہے مشہور رہے جو تنہا ۳ |
| وحدت سے ہے فروغ خورشید فلک ۹ | شہرت عزلت میں ہے مثال عنقا ۱۱ |
| دیگر۔ دُنیا میں ہنسنے سے بشر کون ہو پاک ۲ | لیکن ہے دیوانہ اگر ہووے باک ۴ |
| دیکھو تو گلشن میں گل نے یہ کیا ۷ | ہنستے ہنستے دامن کر ڈالا چاک ۶ |

اور واضح ہو کہ اگرچہ اہل عروض قید اس امر کی کرتے ہیں کہ اوزان رباعی دائرۂ اول و دوم ایک رباعی میں باہم جمع نہ ہوں مگر شعرا کے کلام میں یہ قید پائی نہیں جاتی ۔ میر سوز

| | |
|---|---|
| رباعی مدت ہوئی ہم کو جانفشانی کرتے | کیا ہو جاتا جو مہربانی کرتے |
| لخت جگر و کباب دل سے تھے تیار | تم آتے تو ہم بھی میہمانی کرتے |

مصرعۂ دوم دائرہ اخرم کا باقی ہر سہ دائرہ اخرب کے ہیں۔ قطعہ[۴] عبارت ہے دو یا زیادہ ابیات متفق الوزن والقوافی سے مطلع ہو خواہ نہو اور مضمون سب ابیات کا متعلق ہو جدا گانہ نہو گویا کہ قطعہ کسی غزل یا قصیدے کا ٹکڑا ہے اور اشعار قطعہ اقل۔۲۔اور زیادہ۔۱۷۰۔تک ہیں اور بعض کے نزدیک حد نہیں۔ ذوق قطعہ میں نہ تڑپا جو دم ذبح تو یہ باعث تھا کہ رہا مدِ نظر حُسن کا آداب مجھے +

[۱] حیراں بنون غنہ پڑھنا چاہیئے ۱۲ [۲] واقعی مصرعۂ چہارم رباعی کی جان ہوتا ہے ۱۲ [۳] باعلان نون پڑھنا چاہیئے ۱۲ [۴] قطعہ لغوی معنے کسی چیز کا ٹکڑا ۱۲

| | |
|---|---|
| ورنہ وہ شوخ کہ جو گل سے بھی نازک ہے سوا | لیوے اس طرح سے زانو کے تلے داب مجھے |

مثنوی[1] یا مزدوج ابیات متفق الوزن کہ ہر بیت کے مصرعے جداگانہ باہم مقفیٰ ہوں۔ میر تقی مثنوی

| | |
|---|---|
| عشق ہے تازہ کار تازہ خیال | ہر جگہ اس کی اک نئی ہے چال |
| کہیں آنکھوں سے خون ہو کے بہا | کہیں سر میں جنون ہو کے رہا |
| گہ نمک اس کو داغ کا پایا | گہ پتنگا چراغ کا پایا |

اور اس کے واسطے سات بحریں مخصوص ہیں اول متقارب مثمن مقصور یا محذوف الآخرین[2] اور یہ بحر مخصوص ہے ذکر جنگ سلاطین وغیرہ کے واسطے چنانچہ شاہنامہ اگرچہ میر حسن نے مثنوی سحر البیان میں قصہ عشقیہ اس بحر میں لکھا ہے دوم[2] ہزج مسدس[3] مقصور الآخر یا محذوف الآخر اور یہ مخصوص ذکر عاشق و معشوق کے واسطے ہے جیسے نلدمن و پدماوت و اعجاز عشق۔ سوم[3] ہزج مسدس اخرب مقبوض یا اخرم اشتر مقصور الآخر یا محذوف الآخر اس میں بھی خصوصیت ذکر عشق کی ہے جیسے گلزار نسیم چہارم[4] خفیف مخبون مقصور یا محذوف[4] اس میں معاملات نصائح و حکمت اکثر مذکور ہوتے ہیں اور مضامین عشقیہ بھی اکثر نے لکھے ہیں جیسے بہار عشق۔ فریب عشق۔ زہر عشق دریائے عشق۔ سراپا سوز۔ پنجم[5] رمل مسدس مقصور الآخر یا محذوف الآخر اس[6] میں حکایات علماء و اولیاء و حقائق حکمت و نصائح وغیرہ زیبا ہے جیسے گلزار ابراہیم و ایجاد رنگین و گلزار نشاط اور حکایات عشق کا بھی مضائقہ نہیں ششم[7] رمل مسدس[8] مخبون مقصور یا محذوف الآخر اس میں بھی مضامین حکما اور اولیا وغیرہ کا زیبا ہے اس وزن کا موجد بعض شخص امیر خسرو دہلوی کو کہتے ہیں مگر غلط ہے کیونکہ اس[8] سے پیشتر کے شعرا کے اشعار پائے گئے ہیں ہفتم سریع مسدس مطوی مقصور یا محذوف الآخر[9] اس وزن میں سوائے ذکر عاشق و معشوق کے اگر اور کچھ ذکر ہو تو مضائقہ نہیں جیسے قصہ حضرت بلال اگر ان اوزان کے سوا اور وزن میں مثنوی کوئی شخص کہے تو دلچسپ نہیں ہوتی[10]۔ ترجیع بند اگر چند اشعار متفق الوزن

---

[1] مثنوی منسوب بہ مثنیٰ بمعنی دو ۱۲ [2] یعنی فعولن فعولن فعولن فعول یا فعل ۱۲ [3] یعنی مفاعیلن مفاعیلن فعولن یا مفاعیل [4] یعنی مفعول مفاعلن فعولن یا مفاعیل و مفعولن فاعلن فعولن یا مفاعیل ۱۲ [5] یعنی فاعلاتن مفاعلن فعلن ۱۲ [6] یعنی فاعلاتن فاعلاتن فاعلات یا فاعلن [7] یعنی فعلاتن فعلاتن فعلان یا فعلن ۱۲ [8] محمد بن عیش خوارزمی نے اپنے رسالہ عروض میں یہ وزن لکھا ہے اور اشعار اساتذہ قدیم مثال میں لکھے ہیں اور وہ امیر خسرو سے پیشتر گزرا ہے [9] یعنی مفتعلن مفتعلن فاعلات یا مفاعلن ۱۲ [10] چنانچہ سودا نے اس وزن پر مفتعلن فاعلن مفتعلن فاعلن لکھا ہے شعر یار وہ خدا ہے وہ ایک دوسرے بر حق نبی + اور ہر لوح و قلم جس کے لیے ہیں بنی + اور میر کی مثنوی اسی وزن پر ہے شعر ضبط کرو دل میں کب تک آہ اب + چل لے خامہ بسم اللہ اب + اور میر نجات کی مثنوی گل کشتی شعر باز دل پر وزمی پر فن با تدبیرے + شیر اندام بتے تو چہ کشتی گیرے + مثنوی کی ہر اک داستان کے شروع میں تمہید بھی لکھتے ہیں اور دیباچہ میں حمد و نعت و مدح بادشاہ و تعریف سخن و سبب تالیف کتاب وغیرہ چند چیزیں بیان کرتے ہیں اور ان قواعد مثنوی کا موجد نظامی گنجوی ہے اس سے پیشتر شروع کتاب سے آغاز مطلب کرتے تھے جیسے تحفۃ العراقین خاقانی و مثنوی مولانا روم وغیرہ ۱۲

والقوافی مثل قصیدے وغزل کے بعد ایک شعر متفق الوزن ومختلف القوافی لائیں اُس کو بند کہتے ہیں اور اگر چند بند کے ہموزن اسی طرح جمع کیے جائیں بشرطیکہ شعر مختلف القافیہ ہر بند میں ایک ہی واقع ہو اُس کو ترجیع بند کہتے ہیں اور اگر اور اور شعر بعد ہر بند کے لائیں اُس کو ترکیب بند کہتے ہیں ترکیب بند دو قسم ہے ایک وہ کہ بند کی ہر بیت اجنبی کا قافیہ جداگانہ ہو کہ اُن کے اجتماع سے مثنوی بن جائے دوسرے وہ کہ سب اشعار سر بند ایک قافیہ کے ہوں ایسے کہ اُن کے اجتماع سے قصیدہ یا غزل کی صورت ظاہر ہو اور ہر بند کم - ۵ - بیت سے اور زیادہ گیارہ بیت سے نہو۔

## مثال ترجیع بند از مومن

لو چھوڑ مجھے چلا گیا دل — ہے اُس سے زیادہ بیوفا دِل
دلدار کے کھینچنے پڑے ناز — افسوس کہ میرے پاس تھا دِل
یہ دشمنِ جاں تمھیں مبارک — یعنی نہیں میرے کام کا دِل
کیوں دعوئے دلربائی اتنا — مائل اُدھر آپ ہی ہوا دِل
دیتا ہوں دَم ایسے فتنہ گر پر — انصاف سے دیکھنا مرا دِل
اُس چشم نے کر دیا خراب آہ — تھا ورنہ بہت ہی پارسا دِل
کیسی مری جان پر بن آئی — اللہ بگڑ گیا ہے کیا دِل
گھوٹے ہے گلے کو کوئی ہمدم — کیا بات کروں کہ ہے خفا دِل
اے محرمِ راز کیا کہوں میں — کس آفتِ جان پہ آگیا دِل
اے مونس وغمگسار ہر دم — کیا پوچھے ہے کیونکہ لے گیا دِل

آں شوخ چناں ربود از من — گویا کہ دلم نہ بود از من

پردے میں ہے رشکِ ماہ میرا — کیونکر نہ ہو دن سیاہ میرا
کیا مرنے کے بعد پاؤں پھیلائے — ہے مقبرہ خوابگاہ میرا
بس آپ میں آؤ تم کہ شاید — ہو دل میں گذارگاہ میرا
اس سدِ سکندری کو توڑو — آئینہ ہے سنگِ راہ میرا
میں کشتہ شہید بے دیت ہوں — ہے شوقِ ستم گواہ میرا
دیکھا تو نے کہ رنگ بدلا — اے شوخ فسوں نگاہ میرا
اے دوستو ہاتھ سے چلا میں — قابو میں نہیں دل آہ میرا

مرنا نہیں اختیار کی بات — خود جرم ہے عذر خواہ میرا
اے چارہ گر اب تو پھیک تبرید — ہے حال بہت تباہ میرا
ناصح انصاف تو ہی کر یار — دل دینے میں کیا گناہ میرا

آن شوخ چناں ربود از من — گو یا کہ دلم نبود از من

## مثال ترکیب بند از مومن

دل کی طرح سے یہ بھی چلی جاں کو کیا ہوا — دم میں نہیں ہے دم مرے جاناں کو کیا ہوا
سر پیٹتا ہے شانہ پڑا دونوں ہاتھ سے — کیا جانے اس کی زلفِ پریشاں کو کیا ہوا
پیتی ہے اپنا خونِ دل افسوس سے حنا — اس دست رشکِ پنجۂ مرجاں کو کیا ہوا
شبنم کو پھر ہے جانبِ خورشید التفات — شرمندہ سازِ مہرِ درخشاں کو کیا ہوا
دل ہیں شکن ہے زلفِ مسلسل کدھر گئی — برہم ہے حال کاکلِ پیچاں کو کیا ہوا
لذت فزا نہیں الم اس لب پہ کیا بنی — کچھ زخم بے مزہ ہے نمکداں کو کیا ہوا
بوئے قبائے یوسفِ گل ہے نسیم میں — اس کی شمیم عطرِ گریباں کو کیا ہوا
گردش پہ اپنی ناز ہے پھر روزگار کو — اس چشم رشکِ فتنۂ دوراں کو کیا ہوا
دعویٰ ہے شوخیوں کا غزالانِ دشت کو — اس خوش نظر کی جنبشِ مژگاں کو کیا ہوا
کتاں ہے سینہ چاک رُخِ ماہ دیکھ کر — اس روئے غیرتِ مہِ تاباں کو کیا ہوا

عیب حجابِ شمع رُخانِ جہاں گیا — وہ مہرِ آسمانِ نکوئی کہاں گیا

یہ گلستاں برائے تماشا نہیں رہا — وہ نو بہارِ گلشنِ دنیا نہیں رہا
افسوس کوئی پردہ نشیں پردہ در نہیں — وہ حُسن جس سے عشق ہو رسوا نہیں رہا
حیف اپنی تلخکامی و شوریدہ طالعی — جس سے کہ زندگی کا مزہ تھا نہیں رہا
اے چرخ چاہنے سے ہے مہر و ماہ کو — کیا چاہیں روزگار تمنا نہیں رہا
اپنی خرابیوں کو کہاں جا کے روئیے — وہ شمع روئے انجمن آرا نہیں رہا
دل میں جگہ نہ ہونے کا کس سے گلا کروں — وہ قدر دانِ شکوۂ بیجا نہیں رہا
کس کو گلے لگائیے اے شوق ہم کنار — وہ خوش گلوئے سینہ مصفا نہیں رہا
کس سے نباہیے کہ سوائے وفا کیجے — دنیا میں ہائے نام وفا کا نہیں رہا
اب کس کو دیکھیے کہ کسی کو نہ دیکھیے — وہ پردہ سوزِ چشمِ تماشا نہیں رہا

اُس نورِ چشم حسن کو کیونکر نہ روئیے ۔۔۔ آنکھوں میں جو رہے کوئی ایسا نہیں رہا
ہر دم جبین آئنہ آلودہ نم سے تھی ۔۔۔ یہ آب و تاب حسن اُسی مہ کے دم سے تھی

## مثال ترکیب بند از امیر

جبتک کہ روز عید مسرت فزا رہے ۔۔۔ جبتک کہ کعبہ قبلۂ اہل صفا رہے
جب تک کہ قبلہ مرجع خلق خدا رہے ۔۔۔ مسجود جب تلک حرم کبریا رہے
قرباں ہو تجھ پہ عید سعادت فدا رہے ۔۔۔ بالائے فرق سایۂ بال ہما رہے

مسجود اہل شرع ہو جبتک خدا کا گھر ۔۔۔ جبتک نمازیوں کے جھکیں مسجدوں میں سر
جبتک کہ معتکف رہیں محراب میں بشر ۔۔۔ جبتک وظیفہ خواں رہیں زہاد ہر سحر
یارب صف امام کا تو پیشوا رہے ۔۔۔ آفاق مقتدی رہے تو مقتدا رہے

مسمط[1] سات قسم ہے۔ مربع مخمس مسدس مسبع مثمن متسع معشر اور یہ اسما باعتبار تعداد مصاریع ہر بند کے ہیں پس چاہیئے کہ ہر قسم کے بند اول کے سب مصرع مقفٰے ہوں آیندہ ہر بند کا قافیہ جدا مگر آخر مصرع اصل قافیہ بند اول کی طرف راجع ہو اور واضح ہو کہ سوائے مخمس باقی اقسام اُسکے قدما میں رائج تھے اب کم مستعمل ہیں اور شعرائے زبان ریختہ نے قسم ہشتم یعنی مثلث جس کو اُن کی اصطلاح میں تکڑ کہتے ہیں ایجاد کیا ہے بصفت مذکور

## مثال مثلث

برقع جو اپنے مُنھ سے صنم نے اُٹھا دیا ۔۔۔ سب کو خدا کے نور کا جلوہ دکھا دیا
سجدے کو مہر و ماہ نے بھی سر جُھکا دیا ۔۔۔ یوسف کا حُسن قصۂ پارینہ ہو گیا
دل اُسکے عکس نور سے آئینہ ہو گیا ۔۔۔ قامت نے اُسکے فتنۂ محشر جگا دیا

## مثال مربع

اُس کو مجرا[2] ہے جو کہتا زار آگے جو رضا ۔۔۔ عشق میں دلبر کے ہوں بیمار آگے جو رضا
یار سے کہتا تھا یہ ہر بار آگے جو رضا ۔۔۔ آبرو رکھیو مری اے یار آگے جو رضا
اسقدر اپنی لگا دے اتو میرے دل میں چاہ ۔۔۔ جو نظر آئے تو ہی ماہی سے لے کر تا بہ ماہ
جس طرح کو آنکر چمکے تری برق نگاہ ۔۔۔ سر جھکاؤں واں میں سو سو بار آگے جو رضا

## مثال مخمس

گر شاہ سر پہ افسر رکھ کر ہوا تو پھر کیا ۔۔۔ اور بحر سلطنت کا گوہر ہوا تو پھر کیا

[1] تسمیط کے معنی پرونا موتی کا ڈورے میں ۱۲ [2] مصراع اول مصرع سلام کا معلوم ہوتا ہے ۱۲

ماہی علم مراتب پہ زر ہوا تو پھر کیا — نوبت نشان نقارہ در پہ ہوا تو پھر کیا
سب ملک سب جہاں کا سرور ہوا تو پھر کیا

یارکھ کے فوج ولشکر کی سلطنت پناہی — پھیری دُہائی اپنی لے ماہ تا بہ ماہی
جب آن کر فنا کی سیر پر پڑی تباہی — پھر سر رہا نہ لشکر نے تاج پادشاہی
دارا و جم سکندر اکبر ہوا تو پھر کیا

## مثال مسدس

ہے دام بلا طرۂ طرار کسی کا — نادیدہ ہوا دل یہ گرفتار کسی کا
یاں ہجر سے جینا ہوا دشوار کسی کا — واں بات بھی کرنے کو نہیں بار کسی کا
یاں دیدہ تو تھا طالب دیدار کسی کا — واں بند ہوا روزن دیوار کسی کا

یاں لب پہ مرے آ کے پھر جان حزیں ہے — جو دم کہ گزرتا ہے دم بازپسیں ہے
واں اُس بت عیار کو پروا ہی نہیں ہے — غافل مرے احوال سے وہ پردہ نشیں ہے
کہتے ہیں جو کچھ لوگ جواب اُسکا نہیں ہے — کہنا نہیں سنتا ہے وہ زنہار کسی کا

## مثال مسبع

افسوس اس چمن میں وہ سرو رواں نہیں — لطف بہار تازگی گلستاں نہیں
ایسا کوئی چمن نہیں جس میں خزاں نہیں — گل خندہ زن نہیں کہ وہ آرام جاں نہیں
سنبل میں بوئے کاکل عنبر فشاں نہیں — بلبل کا شاخ گل پہ کوئی آشیاں نہیں
وہ چہچہے نہیں ہیں وہ شور و فغاں نہیں

سر پر اُڑاتی خاک ہے باد سحر کہیں — شبنم سرشک گرم سے ہے چشم تر کہیں
پتھر پہ باغباں پٹکتا ہے سر کہیں — بلبل کا آشیاں ہے کہیں بال و پر کہیں
لالے سے آشکار ہے داغ جگر کہیں — خالی پڑا ہے درد و مصیبت سے گھر کہیں
دل میں جگر میں آنکھ میں سر میں کہاں نہیں

## مثال مثمن

قلق اُس سر کی جدائی کا ستاتا ہے مجھے — شمع ساں داغ دل خستہ جلاتا ہے مجھے
عشق اُس زلف کا دیوانہ بناتا ہے مجھے — مثل وحشی کے شب و روز پھراتا ہے مجھے
ڈوبنا ضعف سے مشکل نظر آتا ہے مجھے — موج کے ساتھ ہی دریا بھی ڈباتا ہے مجھے

| | |
|---|---|
| قیس مجنوں جو کبھی آپ میں پاتا ہے مجھے | ناتواں جان کے سائے سے ڈراتا ہے مجھے |
| ہے تجھے زلفِ رسا کی قسم اے بادِ صبا | اگر اُس شوخ کے کوچے میں گزر ہو تیرا |
| کہیو پیغام یہ اُس ماہ لقا سے میرا | کہ بُرا حال ہے ظالم ترے سودائی کا |
| ہو گیا آج غمِ ہجر سے لاغر اتنا | کہ مرے سائے کا ہوتا ہے مجھے پردھوکا |
| جس طرح لیکے پرِ کاہ کو اُڑتی ہے صبا | رنگ چہرے کا اُڑائے لیے جاتا ہے مجھے |

## مثال مسبّع

| | |
|---|---|
| ہو گیا زلفِ گرہ گیر کا سودا ہم کو | طوق و زنجیر سے بس اب تو ہے زیبا ہم کو |
| بیٹھنے دیتے نہیں آبلۂ پا ہم کو | پاؤں پڑ پڑ کے لیے جاتے ہیں صحرا ہم کو |
| کبھی ہنستے ہیں کہ اُس گُل نے رُلایا ہم کو | کبھی اُس ہنسنے پہ آجاتا ہے رونا ہم کو |
| زورِ وحشت نے دکھایا ہے تماشا ہم کو | آپ ہی دل نے تو دیوانہ بنایا ہم کو |

آپ ہی بھاگ گیا چھوڑ کے تنہا ہم کو

| | |
|---|---|
| سنبلِ تر کی قسم زلفِ چلیپا کی قسم | شورِ محشر کی قسم قامتِ رعنا کی قسم |
| گلِ خنداں کی قسم عارضِ زیبا کی قسم | دلِ نالاں کی قسم بلبلِ شیدا کی قسم |
| چشمِ جادو کی قسم نرگسِ شہلا کی قسم | دُرِ دنداں کی قسم عقدِ ثریا کی قسم |
| غمِ مجنوں کی قسم عشوۂ لیلےٰ کی قسم | حُسنِ یوسف کی قسم عشقِ زلیخا کی قسم |

کہ سوا تیرے کبھی اور نہ بھایا ہم کو

## مثال معشّر

| | |
|---|---|
| نہ اُسے پاس آشنائی ہے | نہ ہمیں طاقتِ جدائی ہے |
| مرگ نے دیر کیوں لگائی ہے | عمر جینے سے تنگ آئی ہے |
| بات قسمت نے یہ بڑھائی ہے | اپنے طالع کی نارسائی ہے |
| ورنہ مرنے میں کیا بُرائی ہے | زندگی سخت بے حیائی ہے |
| کوفت سے جان لب پہ آئی ہے | ہم نے کیا چوٹ دل پہ کھائی ہے |
| اُس کے جور و جفا سے پیہم | نہ ہوا شوق اپنے دل سے کم |
| بوسۂ لعلِ لب سے وائے ستم | نہ ہوئے کامیاب مرتے دم |
| اُس دہن نے دکھائی راہِ عدم | آبِ حیواں تھا اپنے حق میں سم |

| | |
|---|---|
| کیا کہوں دوستو حکایت نجم | اُس کے کوچہ میں مثل نقش قدم |
| ہوگئے خاک سے برابر ہم | واں وہی ناز خود نمائی ہے |

فائدہ واضح ہو کہ شعرائے متاخرین اکثر اقسام مسمط مسدس و مثمن وغیرہ کو بطور ترجیع بند و ترکیب بند کے استعمال کرتے ہیں اور مخمس میں اکثر غزل کسی کی تضمین کرتے ہیں ۔

## مثال مسدس ترکیب بند از امانت

| | |
|---|---|
| عشق کے حال سے یارب کوئی آگاہ نہو | پاؤں اس راہ میں رکھ کر کوئی گمراہ نہو |
| غرق بحر غم و اندوہ میں دل آہ نہو | حسن یوسف بھی نظر آئے تو کچھ چاہ نہو |
| مثل ہاروت اسیر چہ بابل ہوئے | دل مگر زہرہ جبینوں پہ نہ مائل ہوئے |
| عشق کے نام سے یارب کوئی بدنام نہو | خاص میں شورش وحشت کی خبر عام نہو |
| انتہا سوچکے وارفتہ و خود کام نہو | ابتداء عمر میں الفت کا سرانجام نہو |
| نہ گرفتار قد غیرت شمشاد رہے | سرو کی طرح سے اس باغ میں آزاد رہے |

## مثال مسدس ترجیع بند ولہ

| | |
|---|---|
| فراق میں یہ غم بے حساب ہے دل کو | کہ زندگی کی طرف سے جواب ہے دل کو |
| نہ دن کو چین نہ راتوں کو خواب ہے دل کو | خیال یار میں کیا اضطراب ہے دل کو |
| نہ اُس کا وصل ہی ممکن نہ تاب ہے دل کو | عجب طرح کا الٰہی عذاب ہے دل کو |
| جدائی اُس کی خدایا بہت ستاتی ہے | علاج کیجیے کیا کچھ نہیں بن آتی ہے |
| اجل بھی ہجر میں صورت نہیں دکھاتی ہے | نہ یار آتا ہے مجھ تک نہ جان جاتی ہے |
| نہ اُس کا وصل ہی ممکن نہ تاب ہے دل کو | عجب طرح کا الٰہی عذاب ہے دل کو |

کبھی ایک مصرع بطور ترکیب بند اور ایک ترجیع بند ہوتا ہے - نظیر - شعر

| | |
|---|---|
| دنیا میں کوئی خاص نہ کوئی عام رہے گا | نے صاحب مقدور نہ ناکام رہے گا |
| زردار نہ بے زر نہ بد انجام رہے گا | شادی نہ غم گردش ایام رہے گا |
| نے عیش نہ دکھ درد نہ آرام رہے گا | آخر وہی اللہ کا اک نام رہے گا |
| یہ چرخ جو کھاتا ہے پڑا گنبد ازرق[1] | یہ چاند یہ سورج یہ ستارے ہیں معلق |
| لوح و قلم و عرش بریں ثابت و مطلق | سب ٹھاٹھ یہ اک آن میں ہو جائیگا ہو حق |

[1] ازرق بتقدیم معجمہ بر مہملہ بمعنی کبود ۱۲

آغاز کسی شے کا نہ انجام رہے گا　　آخر وہی اللہ کا اک نام رہے گا

## مخمس مائل بتضمین غزل عشرت

غم فراق سے جو سینہ شق ابھی سے ہے　　سپید چہرہ برنگ اُفق ابھی سے ہے
جو جاؤں جاؤں کا اُسکو سبق ابھی سے ہے　　شب فراق میں دلبر قلق ابھی سے ہے
سحر ہے دُور مرا رنگ فق ابھی سے ہے

دماغ دوستو اپنے جو کج کلاہ کا ہے　　نہ حور کا نہ پری کا نہ بادشاہ کا ہے
ہراس دل میں سمایا ہوا جو راہ کا ہے　　گیا نہیں وہ ارادہ ہی سیر ماہ کا ہے
یہ نازکی کہ جبیں پر عرق ابھی سے ہے

مستزاد[1] اصل میں ایک جزو مقفیٰ وزن رباعی کا بعد ہر مصرع رباعی کے لانا ہے اور خوبی مستزاد کی یہ ہے کہ مضمون شعر کا اُس فقرے پر منحصر نہو اس صورت میں اُس کو مستزاد عارض کہتے ہیں اور اگر معنی فقرے پر منحصر ہوں تو اُس کو مستزاد الزم جیسے رباعی لمؤلفہ شعر

ہے جیسے مرے تجھ سے جدائی پیارے + ہے حال تباہ　　غم سے ہے جان لب پہ آئی پیارے + انا للہ
اے کاش جو جانتا یہ میں پہلے سے ۔ ہوگا یہ حال　　کرتا ہرگز نہ آشنائی پیارے + خالق ہے گواہ

و[2] رمتاخرین نے غزل کو بھی مستزاد کیا ہے جیسے جرأت شعر

جادو ہے نگہ چھب ہے غضب قہر ہے مکھڑا + اور قد ہے قیامت　　غارت گر دیں وہ بت کافر ہے سراپا + اللہ کی قدرت
ہیں بال بھی بکھرے ہوئے مکھڑے پہ دھواں دھار + جوں شعلہ پہ دود　　اور رنگ رُخ یار ہے گویا کہ بھبھوکا + اور اس پہ ملاحت

کبھی صرف مصرع دوم میں فقرہ مستزاد لاتے ہیں جیسے مستزاد

جب باغ میں وہ سروِ گل اندام نہیں ہے　　جس بزم میں وہ شمع دل آرام نہیں ہے + ویرانہ ہے گویا
پروا نہیں گر آتش جاں سوز جلائے　　عاشق کا تو جلنے کے سوا کام نہیں ہے + پروانہ ہے گویا

کبھی کئی فقرے مستزاد لاتے ہیں جیسے ۔ سراج شعر

تجھ زلف کی یہ باس گئی جب سے ختن میں + ہے نافہ آہو پریشاں خطا سے　　ہر غنچہ دل تنگ ہوا پھول چمن میں + اے شوخ سمن بو تجھ مکھ کی ہوا سے

کبھی مصرع غزل میں قافیہ نہیں بھی لاتے ہیں صرف قافیہ فقرہ مستزاد پر کفایت کرتے ہیں ظفر شعر

میں ہوں عاشق مجھے غم کھانے سے انکار نہیں + ہے یہی میری غذا　　تو ہے معشوق تجھے غم سے سروکار نہیں + کھائے غم تیری بلا
طلب بوسہ پہ کیوں اتنا بُرا مانتے ہو + ہمیں پہچانتے ہو　　دیکھو ہم ہیں وہی جانباز جنھیں مانتے ہو + کرتے ہیں جان فدا

[1] اس کو بضم تین و بفتحہ ثانی لکھا ۱۲　[2] ضرور ہے کہ فقرہ مستزاد وزن مزید علیہ کے مناسب ہو یعنی اسی کا ایک حصہ ہو یعنی اُسی وزن کے

واضح ہو کہ اقسام نظم یہی ہیں جو مذکور ہوئے آیندہ اکثر نظم اپنے مضمون سے موسوم ہوتا ہے
اگر تعریف ذات باری ہے تو حمد۔ اور تعریف پیمبر ہے تو نعت۔ اور تعریف بادشاہ و امرا کو
مدح اور صفت اصحاب و اہلبیتؑ کو منقبت کہتے ہیں۔ جس میں مذمت کسی کی ہو اُس کو ہجو اور
جس میں معشوق سے بیزاری اور عاشق کی بے پروائی کا مضمون اور دوسرے معشوق سے دل
لگانے کی چھیڑ لکھیں اُس کو واسوخت[1] کہتے ہیں واسوخت اکثر ترکیب بند مسدس یا مثمن ہوتا ہے
اور ذکر شہادت سید الشہدأ اور واقعۂ کربلا اگر قصیدے کے طور پر ہو اُس کو مجرا اور سلام کہتے ہیں
اور مطلع میں بھی لفظ مجرا اور سلام کا لاتے ہیں۔ اگر مستزاد ہو تو اُس کو اکثر نوحہ کہتے ہیں اگر مسدس
یا مثمن خواہ ترجیع بند یا ترکیب بند ہو اُس کو مرثیہ کہتے ہیں اور جو کلام شکایت انقلاب زمانہ میں
ہو اُس کو شہر آشوب کہتے ہیں اور جس میں سنہ کسی واقعے کے نکلتے ہوں اُس کو تاریخ کہتے ہیں
**اقسام نثر**۔ واضح ہو کہ نثر تین قسم ہے مسجع۔ مرجز۔ عاری۔ **مسجع** وہ ہے کہ جس میں کلمات
اواخر فقرتین مقفیٰ ہوں جیسے سبزے پر شبنم کے قطرے اس طرح نمودار جیسے زمرد کی تختی پر ہیرے
کے ٹکڑے جڑے ہوں اور ہر شاخ پر بیلے چنبیلی کی کلیوں سے وہ بہار جیسے سبز پری کے گلے
میں پھولوں کے ہار پڑے ہوں۔ اور اقسام سجع باب دوم میں مذکور ہوئے مرجز وہ نثر کہ
کلمات دونوں فقروں کے سب ہموزن ہوں مقفیٰ نہ ہوں جیسے قامت موزوں کے روبرو
سرو روان ناچیز ہے۔ اور کاکل پیچاں کے سامنے مشک ختن بے قدر ہے۔ نثر مرجز
قلیل الاستعمال ہے۔ **عاری** وہ کہ مسجع و مرجز کے شرائط اُس میں نہ ہوں لیکن سلاست فصاحت
الفاظ و متانت و بلاغت معنی رکھتی ہو اور واضح ہو کہ یہ تینوں قسم تین تین قسم ہیں سلیس دقیق رنگین
سلیس وہ کہ الفاظ مروج اور مانوس الاستعمال ہوں دقیق وہ کہ متانت اور دقت زیادہ ہو
اور مضمون تامل سے مفہوم ہو خواہ دقت لفظی ہو یا معنوی یا اصطلاحی یا تخئیلی یا استعارات
مشکلہ ہوں رنگین وہ کہ تلازم اور مناسبات اُس میں ہوں مثل تلازم باغ میں گل و بلبل
و غنچہ و شگوفہ و شاخ و باد وغیرہ لکھنا اور پھر تینوں تین قسم ہیں عالمانہ۔ شاعرانہ۔ منشیانہ۔
عالمانہ وہ کہ دقائق لفظی و معنوی از قسم لغات و استعارات کے ہوں۔ شاعرانہ وہ جس میں
تشبیہات و تمثیلات و تخئیلات ہوں۔ منشیانہ وہ جس میں ادائے مطلب بموجب محاورہ
روزمرہ کے مع شستگی و رفتگی تقریر کے ہو

---

[1] مشتق از واسوختن بمعنی بیزار شدن ॥

# خاتمہ فصاحت کلام میں

فصاحت خالی ہونا کلام کا ہے عیوب مفصلۂ ذیل سے **اول تنافُر** یعنی لانا حروف قریب المخارج کا کلمات میں کہ تلفظ میں کراہت معلوم ہو۔ **شعر** جب کمان و تیر لے وہ ہاتھ میں ٭ اک کشش سے شیر سو کرے شکار + مصرع دوم کے الفاظ میں تنافر ہے یعنی اگر کوئی دو تین بار مصرع دوم کو پڑھے اغلب ہے کہ صحیح نہیں پڑھ سکے گا اور زبان میں لغزش آجائے گی۔ اور جیسے لفظ ڈبینٹ اس شعر میں سودا **شعر** وہم آسا ہے اُس پری وش کی ٭ مشرق سے تا بہ غرق ایک ڈبینٹ + **دوم اثقال** اور وہ آنا ایک حرف کا آخر کلمۂ اول اور اول کلمۂ آخر میں ہے جیسے نفع علم و صدق قول ایسی جگہ واسطے رفع ثقل کے نفع العلم لکھنا چاہیے **سوم** واقع ہونا حروف مشدد الآخر کا بلا اضافت و عطف کے جیسے فلاں کس ممد ہے اور ضد کرتا ہے لا اعلم **شعر** طوفان گریہ کی ہے مرے حد عمر نوحؑ ٭ دریا نہیں کہ آج چڑھا کل اُتر گیا + **چہارم تتابع** یعنے توالی اضافات جیسے **شعر** لوٹ دیتی ہے صفیں عشاق کی اک آن میں ٭ جنبش ابروے شوخ دشمنِ جانِ حزیں **پنجم ضعف تالیف** اور وہ لانا ترکیب کلام کا ہے خلاف استعمال فصحا کے **مصرع** دلبرے مہر جان عاشق ناشاد سوز + لفظ جان سوز میں فصل ہونا ضعف تالیف ہے۔ آمیر **شعر** وہ صفائی مجھے حاصل ہے کہ ہر دل ہوں عزیز ٭ جتنے اصحاب تھے رکھتے تھے مجھے پیش نظر + ہر دل عزیز ہوں چاہیے اور ترکیب لفظ ہندی و فارسی کی بکسرۂ اضافت جیسے چوٹی مشکیں یا بہ عطف واؤ جیسے ہاتھ و پانوں یا ترکیب الفاظ عربی و فارسی کی الف لام کے ساتھ جیسے گنج العرش وغیرہ بھی اسی میں داخل ہیں **ششم غرابت استعمال** ایسے لغات کا کلام میں لانا کہ غیر مروج[1] اور اکثر اشخاص اُس سے واقف نہ ہوں اور حاجت کتاب لغت کی پہونچے جیسے ملماس بمعنی قلم و نیز جان بجاے گرگٹ یا کلمۂ غیر مانوس الاستعمال لانا جیسے خدا کو بجاے کریم سخی یا ناطق لکھنا یا بجاے سرمہ لگانے کے سرمہ دینا وغیرہ۔

---

[1] شعر ایک خورشید لقا طرفہ جوان ارشق مہتاب رخسار قلق سرخیے رخسار شفق + کرے دو ٹکڑے جگر کھینچ کے ابرو تلوار باندھ کر کھینچ لے دل زلف مسلسل کی دہق + سواے ارشق و قلق و دہق کے حدق جمع حدقۃ العین صیغہ التفضیل عمق نام شاعر یعنی مچھر دیگر ابیات میں لایا ہے شعر بخت جگر سے خالی مژگاں یہ کدر ہے ہیں ٭ یہ چھوٹے چھوٹے پودے پھولوں سے لد رہے ہیں + کدہ بجاے کیب غیر مانوس الاستعمال ہے ۱۲

ہفتم **مخالفت قیاس** لانا ایسے لفظ کا جو قیاس[1] لغوی یا قاعدہ صرف کے خلاف ہو جیسے نسیم **شعر** مصئون وہ قضا سے اسقدر ہے ٭ اُس بستی کا نام امر نگر ہے + لفظ مصئون غلط ہے مصون بلا ہمزہ صحیح ہے اور[2] فکِ اضافت یا زیادہ آنا اضافت کا۔ امانت **شعر** اس پہ راضی ہو تو قرآن اُٹھا لاؤں میں + رکھ تو اے مصحفِ رو ہاتھ قسم کھاؤں میں + لفظ مصحف میں اضافت غلط واقع ہے اور اسقاط عین وہاے غیر ہاے مختفی وحاے حطی وغیرہ اس میں داخل ہے۔ آزاد **شعر** ہو کے[3] خاک عالم میں تیرے کشتگاں پھرنے لگے ٭ مصر میں جیسے غبار کارواں پھرنے لگے۔ ولہ **شعر** تجکو چاہا تو ہمیں تونے ستایا سچ ہے ٭ حاصل ہوتی ہے بدی دہر میں نیکی کے بدل[4] + ہشتم **اخلال** یعنی چھوڑ دینا کسی لفظ یا حرف کا کلام سے کہ معنی بدون اُس کے تمام نہ ہوں **شعر** دو بوسے دیجئے نہیں آتے مجھے پسند ٭ ایسے ہزار بوسے جو تم ناخوشی سے دو + دو بوسے خوشی سے دیجئے لانا ضرور تھا جس کے بغیر شعر نا مکمل ہے نہم **تکلف** کہ الفاظ مصنوعی غیر جائز لائیں یعنی جو الفاظ استعمال فصحا میں نہیں اپنی طبیعت سے ایجاد کر کے لکھیں جیسے **ملبّب** بجاے **لبالب** اور سترکش بجاے تراشیدہ لفظ فارسی سے اشتقاق بطور عربی ناجائز ہے آتش **شعر** کلفت ایام سے پروا نہیں کچھ حُسن کو ٭ خوب رویوں کو مزیب ملگجی پوشاک ہے + مزیب بجاے زیبا۔ دہم **تکرار** کہ ایک لفظ معنی واحد پر چند جگہ لائیں جیسے **شعر** کامیابی پر مرے کچھ آسماں کو رشک ہے ٭ اس سبب مجھ پہ ستم کرتا ہے ہر دم آسماں + تکرار لفظ آسماں فضول[5] ہے یازدہم **تخلیع** وزن نا مطبوع و ناخوش دارکان ثقیل میں شعر لکھنا دوازدہم **تضمین** ایسا شعر لکھنا کہ مضمون اُسکا منحصر شعر دوم پر ہو جیسے قطع بند اشعار پس یہ سابق زبان عربی میں عیب تھا اب اکثر شعرا کے کلام میں قطعات پائے جاتے ہیں سیزدہم **ابتذال** یعنی الفاظ

---

[1] جو بعض الفاظ خلاف قیاس لغت یا قاعدہ صرف محاورہ فصحا میں بکثرت مستعمل ہو گئے ہیں اُن کو مخل فصاحت نہ سمجھنا چاہیے جیسے نشا بحرکت شین بجاے ساکن کے اور کافرو صائب بفتح ثالث بجاے مکسور کے ۱۲ [2] اور تذکیر تانیث کی غلطی بھی اسی میں داخل ہے شعر خلق یکجا ہوئی کنارے پر ٭ حشر برپا ہوئی کنارے پر + حشر کو خلاف جمہور مونث لکھا ۱۲ [3] خاک ہو عالم میں اور ہوتی حاصل ہے لکھنا چاہیے تھا اور جیسے جرأت شعر اُس آئینہ رخ پہ جو بالی کا پڑا عکس ٭ بالی کا کبھی عالم ہے اب عالم سے دوبالا + ملا ظہوری کے اس شعر ساقی نامہ پر لوگوں نے اسقاط عین کا اعتراض کیا ہے شعر بدستم دہ آں رشک یاقوت را ٭ کہ سازم علاج عقل فرتوت را + مگر فی الواقع تحریف کاتبان ہے اصل نسخہ بجاے عقل جوان ہے کیونکہ جوان ساختن محاورہ ہے یا علاج ساختن نہ علاج کردن علاوہ ازیں لفظ فرتوت لفظ جوانکو چاہتا ہے ۱۲ [4] اور جیسے ظفر شعر دیکھے گر چشم تری اے گل شاداب حباب ٭ شرم کے مارے وہیں بحر میں ہو آب حباب + لفظ حباب مکرر بیفائدہ ہے ۱۲ [5] اور نیز قافیہ موقوفہ لکھنا۔ کما عرفت فی عیوب القافیہ ۱۲

عامہ کہ خواص اُسکے استعمال سے احتراز کرتے ہیں کلام میں لانا جیسے **شعر** آب حیات مے سے
وہ کہتا ہے مے نہ پی ۔ زاہد کی پارسائی کو مارے ہیں لندپر + یا وہ کلام کہ اشتباہ معنی مبتذل کا
رکھتا ہو لا اعلم **شعر** وہ گرم گرم آکے مرے گھر چلا گیا ۔ میں کیا کہوں کہ یاروں مجھے غش سا آگیا + **چہاردہم**
**تغیر** یعنی لفظ کو بصورت دیگر استعمال کریں واسطے درستی شعر یا قافیہ جیسے آتش **مصرع** درد درماں سے
المضاف ہوا + لفظ المضاعف کے بجائے المضاف لکھا۔ **پانزدہم حشو** اور صرف حشو قبیح داخل
عیوب ہے جیسے **مصرع** جفا معشوق اور محبوب کی سہتے ہیں سب عاشق + بعض الفاظ میں حشو
استعمال فصحا میں داخل ہے جیسے مکتب خانہ اور حرم گاہ وغیرہ اور نیز حشو مفسد یعنی ایسا لفظ
لائد جو اصل مراد میں خلل پیدا کرے عباس علیخاں بیتاب **شعر** سحر نہ دیکھنی ہم کو نصیب ہو
یارب ۔ شب وصال بھی اپنی یہی دعا ہوگی + یہی فضول ہے اور مخل مطلب ظفر **شعر**
تجھے دیکھیں تو پھر اوروں کو کن آنکھوں سے ہم دیکھیں ۔ یہ آنکھیں پھوٹ جائیں گرچہ ان آنکھوں
سے ہم دیکھیں + چہ فضول ہے **شانزدہم تناقض** کہ کلام میں ایک معنی خلاف دوسرے
معنی کے لکھیں جیسے کسی صفت میں ستمگر اور با وفا دونوں لفظ لکھیں حالانکہ ستمگر با وفا نہ ہوگا
**ہفتدہم** لکھنا ایسی صفت کا کسی چیز کے واسطے جو اُس میں نہ ہو جیسے شراب شیریں
**ہشتدہم تقدیم و تاخیر** یہی جس کا ذکر اول چاہیے آخر میں کرنا اور جو آخر میں
چاہیئے اُس کو اول۔ لمیلفہ **شعر** مرنے کے قریب ہوگیا ہوں ۔ ہوں بسکہ تری حضور سے دور +
مضمون مصرعہ آخر اول میں چاہیے تھا + حسین **شعر** آگے ملنے کی کوئی راہ نکل آئے گی ۔
بیقراری تو مجھے اُس کے تو در تک پہونچا + اُس کے در تک تو چاہیے تھا۔ **نوزدہم تعقید**
اور یہ دو قسم ہے لفظی اور معنوی اگر بہ سبب تقدیم و تاخیر الفاظ کے کلام غیر ظاہر الدلالۃ مراد
قائل پہ ہو وہ تعقید لفظی ہے جیسے سودا **شعر** بارسے آب رواں عکس ہجوم گل کے ۔
لوٹے ہے سبزے پہ از بسکہ ہوا سے بیکل + اصل عبارت یوں ہے کہ عکس ہجوم گل کے
بارسے سبزے پہ آب رواں لوٹے ہے[1] تعقید لفظی جب مخل فہم معنی ہو یعنی زیادہ تعقید ہو تو عیب ہے
ظفر **شعر** یارو اُس نو خط کی تم مشق ستم مثل قلم ۔ سر ہمارا اُس نے تھا جس دم تراشا دیکھتے +
تعقید معنوی یا اغلاق وہ کہ معنی کلام کے بعید الفہم ہوں بسبب حذف بعض الفاظ کے جیسے مومن
**شعر** خیال خواب راحت ہے علاج اس بدگمانی کا ۔ وہ کافر گور میں بھی اب مرا شانہ ہلاتا ہے +

[1] تنقیح شعر شام کو جب یاد تیری گات آتی ہے ہمیں ۔ نیند کافر ہوں جو ساری رات آتی ہے ہمیں ۱۲

مطلب یہ ہے کہ علاج اس بدگمانی کا کیا ہے کہ وہ کافر گور میں بھی مجھے جگاتا ہے اُس کو خواب راحت کا
خیال ہے بسبب حذف لفظ کیا ہے کے مطلب شعر جلد مفہوم نہیں ہوتا یا بسبب کثرت لوازم وغیرہ کے
مومن شعر یہ عذر امتحانِ جذب دل کیسا نکل آیا ٭ ہم الزام اُس کو دیتے تھے قصور اپنا نکل آیا + معنی یہ
کہ معشوق سے جو شکایت نہ ملنے کی کی تو عذر اُس نے کیا کہ میں تمھارے جذب دل کا امتحان کرتا ہوں
اُس کو یہ عذر خوب نکل آیا پس یہ اپنے ہی جذب دل کا قصور ہے اُس کو الزام نہیں۔ لا اعلم شعر
تصویر یار بہر نکیرین پاس ہے ٭ رکھ دینا میری قبر میں شیشہ گلاب کا + مطلب یہ کہ جب نکیرین مجھ سے
حال عشق کا پوچھیں گے اور اُن کو میں تصویر معشوق کی دکھلاؤں گا وہ غش کر جائیں گے اُنکے ہوش میں
لانے کے لیے شیشہ گلاب میری قبر میں رکھ دینا پس شعر اول کہ جس میں اغلاق کم اور طبیعت عشاق کی
اُسکے مضمون کو سمجھ سکتی ہے معیوب نہیں اور شعر دوم کا مضمون از قسم معما داخل عیب ہے بستم سرقہ وہ
ہے کہ دوسرے شاعر کا کلام چُرا لیا جائے خواہ صرف الفاظ خواہ معانی خواہ دونوں اور واضح ہو کہ
اگر دو شاعر کسی شخص کو سخاوت یا شجاعت وغیرہ میں تعریف کریں یا ہجو کریں تو یہ سرقہ نہیں ہے البتہ
تشبیہ واستعارہ کنایہ وغیرہ اگر موافق ہوں تو البتہ سرقہ ہے سوائے بعض تشبیہات واستعارات مشہورہ
کے مثل تشبیہ شجاع کی شیر اور رستم کے ساتھ اور سخی کی دریا وغیرہ اور رخسار معشوق کی گل کے ساتھ
اور قد کی سرو کے ساتھ وغیرہ اور سرقہ تب ہی کہلائے گا کہ ایک شاعر کلام شاعر دیگر پر واقف ہو
ورنہ توارد[1] ہوگا + اور سرقہ دو قسم ہے ظاہر اور غیر ظاہر۔ سرقہ ظاہر تین قسم ہے انتحال یا نسخ۔ اغارہ یا مسخ۔
المام یا سلخ۔ انتحال و نسخ وہ کوئی شعر بالکل مع الفاظ و معنی اپنے نام کر لی جائے جیسے شعر خدا کے ننھ(؟)
تمھیں میرے حال سے واقف ٭ نہ ہو مزاج مبارک ملال سے واقف + آتش و رند دونوں کے دیوان
میں موجود ہے۔ اغارہ و مسخ وہ کہ معنی مع بعض الفاظ کے لے لیے جائیں اور بعض الفاظ تبدیل کر دیے
جائیں جیسے محمد یار بیگ سائل شعر شاخ کو کوئی ہلا دے تو ثمر جھڑتے ہیں ٭ اپنی ہر جنبش مژگاں سے
گہر جھڑتے ہیں۔ رنگین شعر یوں سرشک مژہ اب شام و سحر جھڑتے ہیں ٭ شاخ پُر میوہ سے جس طرح
ثمر جھڑتے ہیں + ذوق شعر ہم اور غیر دونوں یکجا بہم نہوں گے ٭ ہم ہونگے وہ نہونگے وہ ہوں گے ہم نہونگے +
آزاد شعر اغیار تیرے گھر میں اور ہم بہم نہ ہوں گے ٭ یا آج وہ نہونگے یا آج ہم نہ ہوں گے + سودا
شعر سننے بھی پائے نہ لب سے ترے دشنام تمام ٭ جنبش لب ہی سے اپنا تو کیا کام تمام +

---

[1] یعنی ممکن ہے کہ جو معنی ایک شاعر کے خیال میں گزرے اُسی نے شاعر دوم کے ذہن میں بھی خطور کیا ہو کمال الدین اسمٰعیل شعر گر توارد خاطر
کہ در مجاری آں ٭ شد ممکن است کہ کس معترض شود بر شے + دو راہ رو کہ بیک جادہ رو نہند بیک سمت ٭ عجیب نباشد اگر اوفتند پے بہ پے ۱۲

مصحفی شعر سُننے پائے نہ ذہن اُسکے سے دُشنام تمام ؛ جنبش لب ہی میں اپنا تو ہوا کام تمام + خواہ ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمہ کردینا بلاتفاوت۔ لااعلم شعر بہار بے سپر جام یار میگذرد ؛ نسیم ہمچو خدنگ از کنار میگذرد + سودا شعر بہار بے سپر جام یار گزرے ہے ؛ نسیم تیر سی چھاتی کے پار گزرے ہے + لااعلم شعر آلودہ ز قطرات عرق دیدہ جبین را ؛ اختر ز فلک سے نگرد روئے زمین را + سودا شعر آلودہ قطرات عرق دیکھ جبیں کو ؛ اختر پڑے جھانکیں ہیں فلک سے زمیں کو + سلخ وہ کہ معنی بالکل لے لیں اور الفاظ بالکل تبدیل کردیں۔ جرأت شعر مکر جانے کا قاتل نے نرالا ڈھب نکالا ہے ؛ سبھوں سے پوچھتا ہے کس نے اس کو مار ڈالا ہے + لااعلم شعر مجھے قتل کرکے رقیبوں سے پوچھا ؛ یہ کس کا پڑا یاں پہ تازہ لہو ہے + کسی نے کہا جس کا وہ سر پڑا ہے ؛ کہا کیا مری بھول جانے کی خو ہے + رند شعر چھڑک دے پیس کے زخم جگر پہ او جراح ؛ اگرچہ مشک گراں لون کا تو کال نہیں + ذوق شعر زخم دل پر میرے کیوں مرہم کا استعمال ہے ؛ مشک اگر مہنگا ہے تو کیا لون کا بھی کال ہے + صبا شعر چرخ کو کب یہ سلیقہ ہے ستمگاری میں ؛ کوئی معشوق ہے اس پردہ زنگاری میں + ذوق شعر ہزار جور جو ہیں ہر ستم میں جاں کے لیے ؛ ستم شریک ہوا کون آسماں کے لیے + سرقہ غیر ظاہر وہ ہے کہ معنی کو قلب کردیں یا اور پیرائے میں ادا کریں اور التباس لفاظ میں بھی کم ہو۔ بست و یکم عدول از جادہ صواب یعنی صحت وزن اور درستی قافیہ کے واسطے تغیر دینا لفظ اصلی کا خواہ بحرکات خواہ بسکنات خواہ بزیادت حروف خواہ بکمی حروف واضح ہو کہ محمد بن علیش عروضی خوارزمی نے کہ ۶۱۵ ہجری میں ایک عالم عروض و قوافی کا ہوا ہے اپنے رسالۃ المعجم فی اشعار العجم میں لکھا ہے کہ اُستادوں نے دس عیب صحت وزن اور درستی قافیہ کے لیے شعر میں جائز رکھے ہیں۔ وصل قطع تخفیف تشدید قصر مد اسکان تحریک منع صرف۔ صرف منع وصل زیادہ کردینا کسی حرف کا لفظ میں جیسے الف آباد آبے او آئے میں اور بائے موحدہ بکردار و بسان وغیرہ میں اور واؤ برومند و تنومند وغیرہ میں اور ہائے ہوز جیسے شعر میں سودا کے شعر سجود در سے ترے بہرہ ور ہوں اہل زمیں ؛ رہے رکوع میں تا قامت سپہر دوتاہ + اور قطع کوئی حرف حروف اصلی لفظ میں سے ساقط کردینا۔ سودا شعر کس طرح شہر کا نہ ہو یہ حال ؛ شیدی کا فور سا جو ہو کتوال + بجائے کوتوال۔ ولہ شعر بدرنگ جیسے لید ہے بدبو ہے چوں پشاب ؛ (بجائے پیشاب ۱۲) بر لمین یہ کہ اصطبل او جز کرے ہزار + سید مرتضیٰ علی یزدانی شعر طیر چمن بے ہواس نسترن و نسترن ادا اس ؛ کیوڑے میں ہے بو نہ باس مشک کے اوسان خطا + تخفیف حرف مشدد کو مخفف لانا۔ جیسے لفظ تنور و غم وصف وغیرہ کہ مشدد الاصل ہیں اکثر مخفف استعمال کرتے ہیں۔ لااعلم

شعر نوحہ کے اُس تنور کا پوچھا جو اُس سے ماجرا ۔ دیدۂ تر سے اُس گھڑی رو کے دکھا دیا کہ یوں ۔ تشدید یعنی مخفف کو مشدد لانا جیسے زر و پر وغیرہ اکثر مشدد آیا ہے ۔ مومن شعر ایک ہی جلوۂ مہرد میں ہوا سو ٹکڑے ۔ جامۂ صبر جسے کہتے ہیں کتاں ہوگا ۔ قصر الف ممدودہ کا مقصورہ لانا ۔ سودا شعر کہا اُس سے کہ بھر کے آفتابہ ۔ محل کی جا ضرور میں رکھوا ۔ مد مقصورہ کو ممدودہ لانا جیسے آستر[1] و آبرہ ۔ سودا شعر ہوتا نہ رنگ اطلس گردوں جو مالتی ۔ خیمے کے آستر کو ترے تھا یہ جامہ دار ۔ اسکان حرف متحرک کو ساکن کر دینا ۔ امانت شعر شدت جوش جنوں پا کے مری نس نس میں ۔ فصدیں کھلوائیں مری دینے کے لہو کی قسمیں ۔ لفظ قسم بفتح سین ہے قسمیں بسکون سین لکھا ۔ منت شعر پھر اُس لب جاں بخش کی میں بات سناؤں ۔ عیسیٰ بھی جو کچھ بولیں تو صلوات سناؤں ۔ اور جیسے حیوان ۔ دوران ۔ ہذیان وغیرہ ۔ تحریک حرف ساکن کو متحرک کر دینا ۔ سودا شعر بنیے کا دیوال بند ایک قرضدار تھا ۔ اُسکے ادا کرنے میں سخت وہ لاچار تھا ۔ قرض بفتحتین لکھا ۔ ولہ شعر ہے مجھے فیض سخن اُسکی ہی مداحی کا ۔ ذات پر جس کی مبرہن کُنہہ عز و جل ۔ کُنہہ بفتحتین لکھا ۔ مومن شعر تو تو کہتا تھا نہیں تجھ بن مجھے آرام و چین ۔ اب جدائی میں مری کیونکر صبر پیدا ہوا ۔ واضح ہو کہ عیوب یا اغلاط کلام تین قسم ہیں ۔ لفظی ۔ معنوی ۔ ترکیبی ۔ لفظی وہ جس میں لفظ غلط ہو جیسے نادر شعر ہوں جس نقش قدم رسول پاک عیاں ۔ میں رکھ لوں چوم کے نادر وہ سنگ سینے پر ۔ قدم کی جمع اقدام چاہیئے ۔ معنوی وہ جس میں معنی غلط اور خلاف مقصود حاصل ہوں جیسے شعر دو بوسے دیجیے نہیں آنکے مجھے پسند ۔ ایسے ہزار بوسے جو تم ناخوشی سے دو ۔ ترکیبی جس کی ترکیب غلط ہو ۔ آباد شعر آرزو یہ ہے اسے کاٹے شب مقراض وصل ۔ بڑھ گئے ہیں حد سے گیسو ورنہ ہجر یار کے ۔ مقراض شب وصل چاہیئے تھا ۔ فقط

## قطعہ تاریخ اتمام کتاب از مؤلف

رسالہ جب کہ یہ پہونچا بہ اتمام ۔ ہوئی تالیف سے تب مجھ کو فرصت
جو پوچھی دل سے میں نے اسکی تاریخ ۔ کہا کہہ ہے یہ معیار البلاغت

۱۸۹۶

## خاتمۃ الطبع

خدا کے فضل و کرم سے اس زمانۂ خیر و برکت میں رسالہ معیار البلاغت مصنفہ منشی دیبی پرشاد سحر بدایونی باہتمام بی ۔ پی کپور سپرنٹنڈنٹ بماہ جنوری ۱۹۴۵ء مطبع منشی نولکشور لکھنؤ میں چھپکر شایع ہوا

[1] آستر اصل میں بالف مقصورہ ہے کذا فی غیاث اللغات ۔

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| مواہب عظمی - خان آرزو کی ادبی کوشش کی ایک قابل قدر یادگار ہے - | /۰۴ |
| **کتب علم ادب و بلاغت اردو** | |
| بحر الفصاحت - ادب اردو میں یہ ایک جدید اضافہ ہے جسکو مولوی نجم الغنی صاحب رامپوری نے تصنیف فرما کر اردو پر احسان کیا ہے اسمیں شعر اور اسکی ماہیت شعر گوئی کے جواز و عدم جواز پر مکمل بحث کرکے صنائع بدیع لفظی معنوی علم عروض اور ضمنا شعراء اردو کا تذکرہ کیا گیا ایسی جامع کتاب اس علم میں ابتک کوئی شایع نہیں ہوئی چھپائی صاف خوشخط کاغذ رسمی - | صہ/ |
| **کتب علم صرف (عربی)** | |
| نوادر الاصول - علم صرف کے بہت مسائل کا اسمیں ذکر کیا گیا ہے مطبوعہ مطبع یوسفی - | عہ/ |
| زنجانی - اصول و قواعد صرف علم عربی کی حاوی ہے از تصنیف عماد الدین عبد الوہاب داخل درس - | شہ/ |
| مراح الارواح - علم صرف کی ابتدائی تعلیم میں نہایت کارآمد اور مفید طلبا ہے شافیہ مطبوعہ مطبع ... از ابن حاجب | /۳ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| متن بخط نسخ حواشی بخط نستعلیق - | /۸ |
| **کتب علم صرف (فارسی)** | |
| میزان الصرف مع منشعب ابتدائی درسی کتاب عربی کی ہے - | /۰۴ |
| شرح میزان الصرف بچوں کے پڑھانے اور میزان الصرف کے مطالب کو سمجھانے کے لئے مفید ہے - | /۳ |
| پنج گنج و زبدہ محشی - اسمیں جو دیگر رسائل شامل ہیں وہ اور زیادہ کارآمد مفید عام ہیں - | /۵ |
| جامع تعلیلات - طلبا صرف کیلئے بہت ہی مفید ہے - | /۱۰ |
| شرح سلالہ مصنفہ مولوی احمد علی چریاکوٹی اصل کتاب عربی شرح فارسی - | /۰۱ |
| دستور المبتدی - مسائل صرف بطریق سوال و جواب داخل درس - | /۰۳ |
| فصول اکبری - اسپر بھی نہایت مفید حواشی چڑھے ہوئے ہیں - آخر میں رسالہ گوہر منظوم مولوی ہادی علی اشک شامل ہے | /۰۶ |
| شرح فصول اکبری محشی بحواشی مفید مصنفہ مولوی علاء الدین احمد صاحب مرحوم فرنگی محلی حال المتن - | /۱۴ |

